# جلوۂ داغ

یعنی

بلبلِ ہندوستان جہان اُستاد ناظم یار جنگ دبیر الدولہ عالیجناب

نواب فصیح الملک بہادر نواب مرزا خان صاحب حضرت داغ

دہلوی مدظلہ العالی کی با تصویر سوانح عمری

مولفۂ

خاکسار سید علی احسن احسن مارہروی احقر التلامذہ حضرت موصوف

بالقابہ مدظلہ العالی

سنہ ۱۹۰۲ء

در مطبع شمسی حیدرآباد دکن باہتمام محمد عبدالرحیم ابن ابراہیم خان اکبرآبادی طبع شد

# فہرست مضامین




بنی نوع انسان کو تمام موجوداتِ عالم مین اشرف المخلوقات مانا گیا ہے اور اس مانے ہوئے شرف کا یقین کر لینا ایسا ہی آسان ہے جیسا دن کو دن اور رات کو رات سمجھہ لینا۔ لیکن درحقیقت وہ انسان اس شرف کے پانے کا مستحق نہین ہے جسنے اپنے دل و دماغ اپنے آنکھہ کان اپنے ہاتھہ پاؤن اور دوسرے اعضا سے جانورون کی طرح بے سوچے سمجھے کام لیا ہے۔ ایسی خلقت کا وجود جو اپنے فرایضِ منصبی کو ادا نہ کر سکے عدم کے برابر ہے اور اسی کے مقابل مین اُس مخلوق کا عدم جسنے اپنے کامون کو قانونِ قدرت کے مطابق انجام دیا ہے عین وجود سمجھنا چاہیے۔

ابتدائے آفرینش سے آجتک جس جس شخص نے اشرف المخلوقات کا موزون خطاب پایا ہے اُس کا نام اُس کا حال اور اُسکے تمام فضائل ہمارے پیش نظر ہین اور یہی اُسکے دایمی وجود کا ادنی ثبوت ہے، باوجودیکہ اُسکو دنیا سے گزرے ہوئے صدیان گزر گئین لیکن ؎

| زندہ است نام نیکو نوشیروان بعدل | | اگرچہ بسے گزشت کہ نوشیروان نماند |
| --- | --- | --- |

اس معمولی تمہید سے میرا منشا یہ ہے کہ انسان اشرف المخلوقات اُسیوقت ہوسکتا ہے جبکہ اپنی زندگی مین اپنے تمام فرایض کو عمدہ طریقے سے ادا کرے اور اگر وہ ایسا کرے گا تو اُسکے بعد اُسکی آنے والی نسلین ہمیشہ اُسکی یادگار باتون سے اچھا سبق لینگی۔ بیشک یہ ہمارا فرض ہے کہ جہانتک ہم سے ہوسکے اپنے موجودہ یا گزشتہ زمانے کے برگزیدہ انفاس کی یادگار باتون کا عکس اپنے لوح دل سے صفحۂ کاغذ پر اُتار جائین تاکہ جسطرح ہم اسوقت اسلاف کے واقعات و ملفوظات دیکھ دیکھکر اور سن سنکر بہت سے فائدے حاصل کرتے ہین۔ آیندہ بھی یہ سلسلہ یونہین جاری رہے ؎

| نام نیک رفتگان ضایع مکن | | تا بماند نام نیکت برقرار |
| --- | --- | --- |

مشکل سے مشکل کام کا خیال دل مین سے لے آنا معمولی اور سہل بات ہے۔

لیکن اُسکی عملی کارروائی ایک ایسی اہم اور غیر معمولی محنت سے جو انسان کے چھکے چھُڑا دیتی ہے اور اکثر دیکھا گیا ہے کہ ہم جیسے خیالی پلاؤ پکانیوالے ہمیشہ ادھر مین لٹکے رہتے ہین مین نے جس کام کے لیے قلم اُٹھایا ہے وہ بہت ہی دشوار گزار منزل ہے اور مجھ سے شخص سے اس کام کا سرانجام ہوجانا عجب اتفاق ہے عموماً تاریخ کا میدان طے کرنا بڑی پامردی کا کام ہے خصوصاً کسی نامی شخص کی سوانح عمری قلمبند کرنی ایسی سنگلاخ اور دشوار گزار راہ ہے جسکا طے کرنا کوئی آسان نہین اگرچہ اگلے زمانے سے کہین زیادہ اسوقت خاص اردو زبان مین شاعری کا چرچا پایا جاتا ہے۔ جس شہر مین جس قصبے مین دیکھیے بیسیون شاعر موجود ہین مگر اس بہتات سے کیا ہوتا ہے ہر زمانے اور ہر صدی اور ہر دور مین شاعری اُنہین چند انفاس کے قدمون سے لگی رہی ہے جنکے سر عام مقبولیت کا سہرا بندھا ہے اور جنھون نے اپنی قادر الکلامی سے اپنے آپکو استاد منوا دیا ہے۔

ہندوستان مین عموماً دلّی اور اُسکے بعد لکھنو کے لوگ اہل زبان مانے جاتے ہین اور انھین دو شہرون مین ایسے ایسے اساتذہ گزر گئے ہین جنکے سکّے تمام ملک کے دلون پر بیٹھے ہوئے ہین مگر افسوس ہے کہ اب صفحہ

عالم پر اُنکی مثالیں کہیں نہیں پائی جاتی اور جو دو ایک نفوس جنکو اسلاف کا
فخر کہنا چاہیے باقی رہ گئے ہیں اُنھیں کے دم کا یہ سب دمامہ ہے انکے بعد
چارون طرف سناٹا ہی سناٹا نظر آئیگا۔

خدا غریقِ رحمت کرے جناب مکرمی منشی امیر احمد صاحب امیر مینائی مرحوم کو جو
آخری دور میں لکھنؤ کا نام روشن کر گئے مگر اب اُن کا نام مشہور کرنے والا بجز
اُنکے کلام کے کوئی دکھائی نہیں دیتا۔

لکھنؤ سے زیادہ دلّی کے لیے رونا ہے اب سے سیکڑون برس پہلے
یہی وہ سرزمین ہے جس میں زبان اُردو نے نشو و نما پا کر بڑے بڑے
اساتذہ اور قابل لوگون کی توجہ سے دن دونی رات چوگنی ترقی حاصل کی اور آہ
اب وہی دلّی ہے جس میں سوائے ایک ذات کے آگے خدا کا نام ہے
کیا صحیح ارشاد ہوا ہے ؎

| | |
|---|---|
| غنیمت ہے جہان میں دم ہمارا | پھر اتنا بھی نہیں اے داغ کوئی |

یہ بھی دلّی کی بلکہ تمام ملک کی خوش قسمتی ہے کہ اس آخری دور میں جہان اُستاد
نواب فصیح الملک بہادر حضرت داغ مدظلہ سے باکمال شاعر نے اسلاف
کا نام روشن کیا یہی وہ باکمال شاعر ہے کہ باوجود ایشیائی شاعر ہونیکے

اب نیچرل شاعری مین بھی ہر طرح صدر انجمن بننے کا مستحق ہے یہی وہ نامور
اُستاد ہے جسنے اپنی زندگی مین کیا بلحاظ شہرت کیا بحیثیت عزت ابتدا سے
اب تک تمام شاعرون مین صدر نشینی کا مرتبہ پایا یہی وہ قابلِ فخر سخن ور ہے
جسنے اردو زبان کو باوجود اُسکی ابتری اور بے قدری کے جو ابنائے زمانہ کی
ہاتہون ہوئی حدِ کمال تک پہنچایا - اور اب یہ بات وہم وگمان مین بھی نہین
آتی کہ اس سے زیادہ بھی اردو زبان کی صفائی ممکن ہے - یہ دعوے بے دلیل
نہین ہین - بلکہ اسکے ثبوت مین حضرتِ موصوف کا تمام کلام شاہد ہے -
یون تو ہندوستان مین اردو زبان کے بہت سے شعرا اور اساتذہ ہوگے
آئے ہین اور ہوتے چلے جائینگے - مگر جسطرح بقول مولوی حالی صاحب
پانی پتی کے فارسی کی شاعری کا حضرت غالب مغفور پر خاتمہ ہوگیا ہے اسیطرح
حضرت داغ کے نام پر اُردو شاعری کا اختتام ہے یہ تو ناممکن تہا کہ ایسے
باکمال اور نامور شخص کی لائف تمام ملک مین کوئی شخص نہ لکہتا مگر یہ یقینی بات ہے
کہ جسطرح یہ مختصر سوانح تحقیق سے جمع کیے گئے ہین ایسا ذریعہ اورون کو مشکل
سے ملسکتا تہا - جبسے پیسہ اخبار لاہور مین مشاہیرِ عالم کے مرقعات اور سوانح عمریان
چھپنی شروع ہوئین اُسوقت سے مجھکو خیال تہا کہ شاید اسکے لائق اور قابل اڈیٹر

حضرت جہان اُستاد کے حالات موجودہ اور مطبوعہ تذکرون سے زیادہ درج اخبار کرینگے۔ مگر نومبر ۱۹۰۱ء کا پیسہ اخبار دیکھنے سے معلوم ہوا کہ اُنکو کوئی معتبر ذریعہ حالات دریافت کرنیکا نملا بلکہ مجبور ہوکر اُسی اخبار مین حضرت کے تلامذہ وغیرہ سے آپ کے حالات قلمبند کرنے کی استدعا کی ہے۔ منشی محمد الدین صاحب فوق جو ایک مستعد اور لایق شخص ہین اور جنکو حضرت اُستادی سے شاگرد ہونے کا فخر حاصل ہے ایک عرصے سے حضرتِ موصوف کی سوانح لکھنے کا ارادہ کر رہے تھے بلکہ برادر مذکور نے بارہا اسکے متعلق حضرتِ اُستاذی کی خدمت مین عریضے بھیجے چونکہ اُسی زمانے مین اس کام کو مین انجام دے رہا تہا اسلیے یہ حالات اُن تک نہ پہنچ سکے۔ اسی طرح اور بھی چند احباب کے خیالات سوانحِ عمری لکھنے کے متعلق ہوئے مگر کیا کیا جائے خُدا کو یہی منظور تہا کہ فصیح اللغات کے ساتھ ساتھ اسکی بہی اشاعت ہو۔ اس مختصر سوانح عمری مین۔ تاریخ ولادت۔ زائچہ۔ نسب نامہ۔ بچپن کا زمانہ۔ تعلیم۔ شوقِ شاعری۔ دلّی کے مشاعرے۔ قلعے کی صحبتین بہادر شاہ بادشاہ کے مشاعرون مین شرکت۔ عام احباب کی صحبت۔ استاد کی اصلاح۔ غدر کے متعلق حالات۔ اُستاد کے سامنے اور اُنکے بعد مشاعرون مین معرکے۔ اساتذۂ زمانہ کی دادِ سخن۔ رامپور

کا سفر - وہان کی ملازمت نواب خلد آشیان کی قدردانی - اہلِ لکھنؤ کی صحبت
رامپور کے مشاعرون کی کیفیت - خلد آشیان کی وفات - رامپور سے قطع تعلق
مختلف مشاعرے - مختلف سفر - دکن آنیکا خیال - دکن مین آنا - اُمیدواری کا
زمانہ - دربار حضور مین باریابی - خدمتِ اُستادی کا پانا اور خطاب حاصل کرنا
اور انکے سوا وہ سب باتین جو سوانح عمری سے متعلق ہین بطور اختصار قلمبند
کی ہین - اس مختصر سوانح کے بعد اگر مستقل طور پر کامل سوانح عمری لکھنے کا خیال
ہوگا تو سوائے اُن زاید باتون کے جو مورخ اپنی راے سے کتاب کو ضخیم کرنے
کے لیے لکھا کرتے ہین - تمام ضروری باتین اس مین ملینگی خدا سے امید ہے
کہ ملک میری اس بکارآمد خدمت کی ضرور قدر کرے گا - اب یہان سے سوانح عمری
کے متعلق فرداً فرداً ہر ایک ضروری واقعہ بیان کیا جاتا ہے -

نواب مرزا خان المتخلص بہ داغ المخاطب بہ بلبل ہندوستان جہان
اُستاد ناظم یار جنگ دبیر الدولہ فصیح الملک بہادر بتاریخ ۱۲ ذی الحجہ ۱۲۴۶ھ مطابق
۲۵ مئی ۱۸۳۱ء موافق ۱۴ - بیساکھ سمت ۱۸۸۸ بکرمی روز چہارشنبہ دو بجے دن کے
بعد بمقام شاہجہان آباد دہلی محلہ چاندنی چوک مین پیدا ہوئے مشہور و لایق
پنڈتون اور جوتشیون نے جو آپکا زائچہ بنایا ہے اُسکی نقل علحدہ کاغذ پر

کر کے ہدیۂ ناظرین ہے۔ مرزا صاحب کے خاندان اور حسب و نسب کے
حالات جو کہ اجمالاً اُنکے بعض خاندانی اعزا سے معلوم ہوئے اور جن کی
تفصیل و تصدیق خود جناب موصوف نے فرمائی یہ ہین کہ مرزا صاحب کے والد
ماجد کا نام نواب شمس الدین احمد خان تھا اور آپ کے آبائی خاندان کا سلسلہ
محمد بن حنیفہ سے ملتا ہے۔ مشہور بزرگ حضرت خواجہ احمد یسوی رحمۃ اللہ علیہ
آپکے اجداد بزرگوار مین تھے۔ چنانچہ ریاض الدولہ محمد مرزا خان دہلوی صاحب
اشرف الاخبار نے جو اپنا خاندانی شجرہ مرتب کیا ہے اور جسکی ایک نقل بجنسہ
زائچہ کے ساتھ منسلک ہے اُسکے حاشیے پر خواجہ احمد یسوی رحمۃ اللہ علیہ
کی نسبت یہ عبارت تحریر کرتے ہین کہ "از اولاد خواجہ احمد یسوی کہ ہمہ خود را بخواجہ
موصوف منسوب میکنند خواجہ محمد امین دریاکند صاحب سجادہ بودند و درحقیقت
خواجہ احمد یسوی سواے دختر اولاد نداشتہ بودند۔ یا برادرزادہ خود دختر
خود منسوب فرمودند و ازانہا کہ اولاد شد ہمہ خود را از اولاد خواجہ احمد یسوی
شمار میکنند و حال خواجہ موصوف در تمامی کتب تواریخ اولیاے کرام مرقوم
است۔ بہرحال جسطرح کہ ہزارون قبائل عرب اپنے اپنے گھربار چھوڑ چھوڑ کر
عراق و عجم وغیرہ مین جا جا کر جا بسے اسی طرح مرزا صاحب کے آبا و اجداد

# تاریخ ولادت

۱۲ ذی الحجہ سنہ ۱۲۴۶ھ مطابق ۲۵ مئی سنہ ۱۸۳۱ء موافق ۴ ابیساکھ
سنہ ۱۸۸۸ بکرمی روز چہار شنبہ ۲۱ گھڑی دو پل یعنی دو بجے دن کے



بھی متفرق و منتشر ہو کر سمرقند و بلخ مین متوطن ہوئے۔ مرزا صاحب کے
پردادا نواب عارف خان اور اُنکے بھائی نواب قاسم خان اپنی قوم کے
بہت سے ہمراہیون کے ساتھ عالمگیر ثانی کے عہد مین وارد ہندوستان
ہوئے۔ اور جبکہ شاہ عالم بادشاہ صوبۂ بنگال کی مہم پر تھے۔ ان دونون بھائیون
نے شریک جنگ ہو کر بادشاہ کو مدد دی یہ اور ایسی بہت سی باتون نے نواب
قاسم خان اور اُنکے بھائی کی وقعت بادشاہ کی نگاہ مین بڑھا دی چنانچہ پیشگاہ
سلطانی سے نواب شرف الدولہ سہراب جنگ کا خطاب عطا ہوا۔ اسکے
بعد نواب عارف خانصاحب امیر الامرا نواب نجف خان بہادر کی مصاحبت
مین رہے۔ مرزا صاحب کے دادا نواب احمد بخش خان مرحوم برٹش گورنمنٹ
کے بڑے خیر خواہ اور جان نثار تھے۔ بھرتپور کی مشہور مہم اُنھین کے ہاتھون
سر ہوئی اور ہمیشہ گورنمنٹ برطانیہ کی وفاداری کا دم بھرتے رہے۔ کچھ دنون
ریاست الور مین بھی اُن کا تعلق رہا ہے۔ جنرل لیک صاحب بہادر کے
زمانے مین اور اُنکے توسط سے نواب موصوف کو اُن کی خیر خواہیون کے
صلہ مین برٹش گورنمنٹ نے فخر الدولہ رستم جنگ کا خطاب عطا فرمایا اور اسی صلے
مین ریاست فیروز پور جو احاطۂ پنجاب میوات واقع ہے عطا کی۔ غرضکہ مرزا

صاحب کے آبا و اجداد ہندوستان مین آکر ہمیشہ معزز و ممتاز رہے اور
اب تک نواب فخرالدولہ رستم جنگ کا خاندان مشہور خاندان ہے
ریاست لوہارو اسی خاندان مین بفضلہ تعالیٰ موجود ہے۔ فخرالدولہ رستم جنگ
نواب احمد بخش خان بہادر کے چار بیٹے تھے جیسا کہ شجرۂ منسلکہ سے
ظاہر ہے۔ ۱۲۵۲ھ مین جبکہ آپکے والد کا انتقال ہوا تو اُس زمانے مین
مرزا صاحب اتنے خورد سال تھے کہ آپکو اسکے متعلق اُسوقت کی کوئی
بات بھی یاد نہین۔ بہرحال اُس پریشانی کے زمانے مین مرزا صاحب کی والدۂ
ماجدہ نے صاحب عالم مرزا محمد سلطان فتح الملک بہادر ولیعہد شاہ دہلی
کے دامنِ عاطفت مین امان لی اور اپنی زندگی کا بہت بڑا حصّہ محلِ شاہی
مین گزارا اور نواب شوکت محل بیگم صاحبہ خطاب پایا۔ مرزا صاحب بھی اپنی
والدہ کے ساتھ قلعۂ شاہی مین پہنچے۔ اور گویا وہین آپ کی تعلیم کی بسم اللہ
ہوئی۔ اگرچہ تعلیم کا سلسلہ اس سے پہلے شروع ہو چکا تھا۔ اور رامپور مین
مولوی غیاث الدین صاحب غیاث اللغات سے فارسی کی درسی کتابین
پڑھی تھین مگر پھر قلعہ مین آکر مستقل طور سے مولوی سید احمد حسین صاحب
ولد میر غلام حسین صاحب المتخلص بہ شکیبا۔ جو میر تقی میر کے شاگرد تھے

آپکے معلم مقرر ہوئے فارسی کی درسی کتابین مرزا صاحب نے انھین بزرگ
سے تمام کین۔ کتاب کا سبق لینے کے بعد خط کی مشق بھی ہوتی تھی چنانچہ
پہلے مشہور خوشنویس سید امیر صاحب پنجہ کش دہلوی کے شاگرد ہوئے
اور پھر معمولی اوقات مین مرزا عباد اللہ بیگ صاحب سے جو امیر صاحب کے
شاگرد رشید تھے اصلاح لیا کیے۔ پرانے زمانے کی تعلیم مین جہان اور بہت
سی عمدہ باتین تھین منجملہ اُنکے ایک بات سب سے اچھی اور قابلِ قدر یہ تھی
کہ ہر شخص اپنی اولاد کو اپنی حالت اور زمانے کی ضرورت کے لایق مختلف
علوم و فنون مین تعلیم دلوانا چاہتا تھا تاکہ اُسکو اپنی ضرورتون مین دوسرونکا
محتاج اور دست نگر نہ بننا پڑے۔ اگر شمار کیا جائے تو اگلے زمانے کا کوئی
لکھا پڑھا آدمی ایسا نہ ملیگا۔ جو علاوہ درسی تعلیم کے مختلف فنون مثل ہکیتی بکیتی
یہ جو زنگ لگانا سپاہ گری۔ بانگ۔ بنوٹ۔ وغیرہ وغیرہ سے واقف و آگاہ نہو
بخلاف اسکے اگر اس زمانے مین کسی تعلیم یافتہ گریجویٹ کو تلاش کیا جائے
تو شاید فی ہزار ایک شخص بھی ایسا نہ ملے جو ان فنون کے نامون سے
بھی گوش آشنا ہو پھر جاننا تو بڑی بات ہے۔ کم سے کم اس پرانی طرز تعلیم
کا یہ نتیجہ ضرور ہوتا تھا کہ تعلیم پانیوالا اگر سب علوم و فنون مین کاملیت کے درجے

پر نہ پہنچتا تہا تو بھی اُسکو ایک ایسی عام واقفیت یقینی ہو جاتی تہی جسکی وجہ سے
بہت کچھ اُس کا ملکہ بڑہجاتا تہا اور وہ ہر ایک موقع پر اور ہر ایک محفل مین
اپنے آپکو کسی مقابل سے کم ثابت نہ ہونے دیتا تہا۔

مرزا صاحب نے بھی ضرورتِ زمانہ کے موافق بہت سی باتین حاصل
کین قلعۂ شاہی کے متوسل ہونے سے جو خصوصیت اور جو آسانیان تعلیم
مین آپکو میسر ہوئین اور جو ذی کمال اُستاد آپکو ملے وہ عام طور سے اور لوگون
کو نصیب نہین ہو سکتے تہے۔ اجمالاً فنِ سپاہ گری کے کل اصول اور تمام
باتین قلعے مین رہ کر آپ نے سیکہی ہین۔ چنانچہ عند التذکرہ ایک مرتبہ فرماتے
تھے کہ مرزا عباد اللہ بیگ صاحب جن سے مین نے لکہنے کی مشق کی
تھی اُنھین سے بانک بھی سیکہی اور مرزا سنگی بیگ سے جو خاندان میر حامد علی
مین مشہور پھکیتی باز تہے۔ پھکیتی علی مدکی سیکہی اور گہوڑے کی سواری کا طریقہ
سجن خان اور بندو خان چابک سوارانِ شاہی سے حاصل کیا اور بندوق
لگانی اور تیر لگانا اور چو رنگ لگانا اور سینا کاٹنا صاحب عالم مرزا فتح الملک
بہادر سے سیکہا۔ اسی طرح اور متفرق فنون مختلف لوگون سے حاصل کیے
یہ قاعدے کی بات ہے کہ انسان بُری بھلی جس صحبت اور جس [illegible] مین
ماحول

ابتدائے شاعری

رہتا ہے۔ اُسکی تاثیر اور اُس کی تعلیم نقش کالحجر کی طرح ایسی دلنشین ہوجاتی ہے جو مٹائے نہین مٹ سکتی قلعے مین پہنچکر ابتدائے شعور سے جہان اور بہت سی باتون کا چرچا دیکھا وہان سب سے زیادہ شاعری کی گرم بازاری بھی پائی آپکی خداداد اور ہونہار طبیعت کا رجحان اسیطرف زیادہ رہا اور اس آتشِ شوق کی بھڑکانے والے سامان بہت کچھ جمع ہوگئے۔ خاقانیِ ہند سلطان الشعرا جناب شیخ محمد ابراہیم حضرتِ ذوق علیہ الرحمۃ کا زمانہ تھا اور یہ بادشاہ اور ولیعہد کے اُستاد ہونے کی وجہ سے اکثر قلعے مین تشریف لایا ہی کرتے تھے۔

شاگردی

مرزا صاحب کی ذہانتِ خداداد اور تیزیِ طبع دیکھکر صاحب عالم مرزا ولیعہد بہادر نے آپکو حضرتِ ذوق کا شاگرد کیا جب آپکو خاقانی ہند کی شاگردی کا شرف حاصل ہوا اُسوقت آپکا سن گیارہ بارہ برس سے زیادہ نہ تھا۔ اُس زمانے مین علاوہ قلعے کے اکثر شہر مین مختلف مقامات پر مشاعرے ہوا کرتے تھے۔ مرزا صاحب نے پہلے پہل نواب مصطفے خان مرحوم المتخلص بہ شیفتہ کے مشاعرے مین غزل پڑہی جسکی طرح مین پہلا مطلع یہ فرمایا تھا ؎

شرر و برق نہین شعلہ و سیماب نہین　　کس لیے پھر یہ ٹھہرتا دلِ بیتاب نہین

اگرچہ اب یہ مطلع دیوانون مین نہین رکھا گیا ہے مگر اہلِ نظر اس مطلع کو

دیکھہ کر بارہ تیرہ برس کے لڑکے کی جودتِ طبع کا اندازہ کر سکتے ہین بظاہر اس شعر مین دو ایک بندشین پرانی طرز کی ہین۔ مگر ایک ایک حرف ایک ایک لفظ سے آمد ٹپکی پڑتی ہے بھرتی کا نام نہین یہی وہ باتین ہین جو شاعر کو اکتساب سے نہین آسکتین بلکہ ؎

| این سعادت بزورِ بازو نیست | | تا نہ بخشد خدائے بخشندہ |
|---|---|---|

اس مشاعرے مین غزل پڑہنے کے بعد پھر تو یہ حالت ہو گئی کہ جہان کسی معزز مشاعرے کا ذکر سُنا اور پہُنچے۔ بات یہ تھی کہ سوائے فارغ البالی اور اطمینان اور ابتدائی زمانے کے اُس وقت کے لوگ اور اُس زمانے کی طبیعتین ایسی انصاف پسند اور منصف مزاج تھین کہ اگر کسی مشاعرے مین کوئی معمولی بچہ بہی غزل پڑہتا تو اسکو اسقدر دادِ سخن دیجاتی تہی کہ خواہ مخواہ ہر مشاعرے مین جانے کو اُس کا جی چاہتا تھا اور ایسا ہونا کوئی عجیب بات نہین کیونکہ انسانی طبیعت فطرتاً تعریف پسند واقع ہوئی ہے۔ مرزا صاحب فرماتے تھے کہ ایک مرتبہ محلہ زینت باڑی مین مشاعرہ ہوا۔ گیسو اپنا۔ جادو اپنا اسی ردیف و قافیہ مین مصرعِ طرح دیا گیا۔ مولوی امام بخش صہبائی کا زمانہ تھا مین بہی غزل کہہ کر لے گیا جب مین نے یہ مقطع پڑہا کہ ؎

غزلیات

| لگ گئی جیب تجھے اے داغِ حزین کیون ایسی | مجھکو کچھ حال تو کمبخت بتا تو اپنا |
|---|---|

اسکو سنتے ہی آفرین صد آفرین کہتے ہوئے حضرت صہبائی اُٹھے اور
مجھے گلے سے لگایا۔ اسوقت جناب اُستادی موصوف بالقابہ ومدظلہ العالی
کا بھی یہی حال ہے جب کبھی میرے سامنے مشاعرے مین تشریف
لیگئے دیکھا گیا کہ بمقابلہ پرانے کہنے والون کے نومشقون کی زیادہ تعریف
فرمائی بلکہ ایک مرتبہ نصیحتانہ فرمایا بھی تھا کہ "بھائی جب تک ان نومشقون کو
دادِ سخن نہ دیجائے گی تو آگے کہنے کے لیے اور پڑہنے کو جرءت کیا ہوگی
اور دل کیا بڑہے گا۔"

ایک مرتبہ نجم الدولہ حضرتِ غالب مرحوم نے قلم نکلے۔ دم نکلے۔ ہم نکلے۔
اس ردیف وقافیہ مین بڑے زور کی غزل کہی اتفاقاً یہی طرح قلعے کے مشاعرے
دیگئی مرزا صاحب فرماتے تھے کہ "مین نے اس زمین مین غزل کہی مگر چونکہ میرے
پاس مصرعِ طرح اُسی شب کو پہنچا۔ جس شب کو مشاعرہ تھا اس لیے اتنی مہلت
نہ ملی کہ دو ایک روز پیشتر اُستاد کے پاس لیجا کر اصلاح لیتا۔ مشاعرے کا
وقت قریب تھا اور ابھی بادشاہ برآمد نہ ہوئے تھے کہ مین نے دیوان خاص
مین وہ غزل اُستاد مرحوم کو سنائی انہون نے غزل کو سنکر فرمایا کہ خاصے

شعر ہین - استنے مین بادشاہ تشریف لے آئے اور مشاعرہ شروع ہوگیا مین نے بہی اپنے نمبر سے غزل شروع کی جب یہ شعر پڑہا کہ ؎

| کسیکا اسطرح یارب نہ دنیا مین بھرم نکلی | ہوئے مغرور وہ جب آہ میری بے اثر دیکہی |
|---|---|

یہ شعر سنکر بادشاہ نے اپنے پاس بلایا اور پیشانی پر بوسہ دیا - غرضکہ اُس زمانے مین دلّی کے بہت کم ایسے مشاعرے ہونگے جن مین مرزا صاحب نہ شریک ہوئے ہون - بادشاہ کی موجودگی تک برابر دیوانِ عام کے مشاعرون مین شرکت رہی - نواب اصغر علی خان المتخلص بہ نسیم شاگرد رشید حضرت مومن دہلوی کے ہان دہوم دہام سے مشاعرے ہوتے تہے - وہان بھی اکثر جاتے رہتے تہے - شہزادہ مرزا صابر صاحب مرحوم نے دلّی مین اکثر مشاعرے کیے اُن مین بھی بالالتزام شریک رہے - ہر مشاعرے مین سامعین آپکی غزل کو غور اور شوق سے سنا کرتے تہے - یون تو عموماً تمام مشاعرے سے آپ دادِ سخن لیتے تہے مگر مولوی امام بخش صاحب صہبائی اور مفتی صدر الدین خان صدر الصدور اور مرزا اسد اللہ خان غالب جیسے باکمال اساتذہ خصوصاً مرزا صاحب کے کلام اور طبیعت کے معترف و مداح رہتے تہے - ابتدائے عمر سے آپکی طبیعت نہایت تیز اور ذہین تہی اکثر ناواقف آپکی کمعمری اور

نومشقی کو دیکھہ کر رائے زنی کیا کرتے تھے کہ انکی غزل اُستاد ذوق کہدیا کرتے ہین ورنہ اس عمر مین ایسی طبیعت نہین ہوسکتی۔ بعد انتقال حضرت ذوق مرحوم کے جب بڑے بڑے معرکۃ الآرا اور امتحانی مشاعرون مین کلام پڑہکر اہل مشاعرہ سے بیحد دادِ سخن لی اُسوقت لوگون کی آنکہین کہلین اور اسی زمانے سے زمانے مین آپکی شہرت ہوتی گئی چنانچہ ایک غزل کے مقطع مین فرماتے ہین

| بعد اُستاد ذوق کے کیا کیا | | شہرت افزا کلام داغ ہوا |
|---|---|---|

ایک مرتبہ کا ذکر ہے کہ نواب اصغر علی خان نسیم کے ان مشاعرے مین حضرت ذوق و حضرتِ غالب و حضرتِ مومن وغیرہ اساتذہ شریک تھے اور (آسمان کے لیے) اس ردیف و قافیہ مین مصرع طرح دیا گیا تھا۔ مرزا صاحب نے اس زمین مین سرسری فکر کی تہی بلکہ اُستاد سے اصلاح بھی نہین لی تھی کہ مشاعرے کا دن آگیا اتفاق سے اسی دن مشاعرے مین مرزا صاحب کو اُستاد ذوق اور حضرت مومن کے درمیان مین بیٹھنے کو جگہ ملی۔ یہ قاعدہ تھا کہ جس مشاعرے مین خاقانی ہند سلطان الشعرا حضرت ذوق شریک ہوتے تھے اُس مشاعرے مین سب کے بعد اُنھین کا نمبر ہوتا تھا۔ جب سارا مشاعرہ غزلین پڑہ چکا اور مرزا صاحب کا نمبر آیا تو اُستاد ذوق نے اِن سے غزل پڑہنے کے لیے

ارشاد کیا مرزا صاحب فرماتے تہے کہ مین اچھی اچھی غزلین سن چکا تھا۔ اُن غزلون سے کے بعد میری غزل کا رنگ جمتا ہوا نہین معلوم ہوتا تہا۔ اسلیے مصلحتاً مین نے وہ طرح کی غزل چھپالی اور اُستاد سے کہا کہ طرح مین تو کچھ فکر کی نہین ہے اگر ارشاد ہو تو غیر طرح عرض کرون اُستاد نے پڑہنے کی اجازت دی۔ مین نے یہ مطلع پڑہا ؎

| | |
|---|---|
| عجب اپنا حال ہوتا جو وصال یار ہوتا | کبھی جان صدقے ہوتی کبھی دل نثار ہوتا |

یہ مطلع سنتے ہی تمام مشاعرے مین ایک خاص کیفیت پیدا ہو گئی اور ہر طرف سے آفرین و مرحبا کی صدائین آنے لگین۔ اس غزل کے پڑہنے سے پیشتر بہت دیر سے مشاعرے مین سکوت تہا اب جبکہ اوّل سے آخر تک مرزا صاحب کی غزل کی واہ واہ ہوئی تو اُستاد ذوق کو اپنی غزل کے رنگ نہ جمنے کا خیال پیدا ہوا چونکہ مرزا صاحب اُنکے برابر ہی بیٹھے ہوئے تھے اُنکی ہر ایک ادا کو دیکھ رہے تہے۔ اُستاد ذوق علیہ الرحمۃ چپکے چپکے بار بار یہ فرماتے جاتے تھے کہ لاحول ولا قوۃ کیا فرو گزاشت ہوئی ہے کیا فرو گزاشت ہوئی ہے۔ اس کا مطلب یہ تھا کہ مین نے انکو غیر طرح پڑہنے کی کیون اجازت دیدی۔

بدو شعور سے ایامِ غدر تک مرزا صاحب کا زمانہ بالکل اطمینانی زمانہ تھا کوئی

تردد کسی قسم کے افکار پاس نہ پھٹکنے پاتے تھے اس عالمگیر بے اطمینانی نے
جہان سیکڑون خاندانون کو اور ہزارہا بندگان خدا کو تباہ و پریشان کیا وہان آپکو
بھی متردد و متفکر بنا دیا۔ ہنگامۂ غدر سے کچھ دنون پیشتر آپکے مربی آقاے نامدار
صاحب عالم مرزا فتح الملک ولیعہد بہادر نے بمقتضاے آلہی یکایک دباے
ہیضہ مین انتقال کیا اس صدمۂ جانکاہ سے اُسوقت جسقدر آپکو پریشانی اور رنج
ہوا ہو تھوڑا ہے۔ واقعی آپکا یہ فرمانا بجا ہے کہ "مین نے اپنی عمر مین چند ایسے
روح فرسا و جانگزا صدمے اُٹھاے ہین جنکے بیان سے کلیجہ شق ہوتا ہے
اور اُن صدمون مین سب سے بڑا صدمہ ولیعہد بہادر ممدوح کے انتقال کا
ہے" اس سانحۂ ہوشربا کی جو تاریخ آپ نے فرمائی ہے وہ بطور یادداشت
یہان لکھی جاتی ہے ؎

| | |
|---|---|
| غم فتح ملک سلطان چہ بلاے جان و دل شد | دہش مقام جنت ز کرم کریم غفار |
| چو ز داغ سال رحلت دل دردمند پرسید | بکشید آہ حسرت دو صد و دوازدہ بار |

دو سو بارہ (۲۱۲) مین اگر لفظ آہ کے عدد یعنی ۶ سے ضرب دیجاے تو حاصل ضرب
۱۲۷۲ ہوگا اور یہی سنہ مقصود ہے۔ ابھی اس صدمۂ عظیم کی یاد دل غمگین سے
نہ جانے پائی تھی کہ دس مہینے کے بعد غدر کا ہنگامہ شروع ہوگیا یہ ہنگامہ ۱۸۵۷ء

مین واقع ہوا اور اسکے کم و بیش اکثر حالات ہر شخص کو معلوم ہین - یہان اُن کی تفصیل فضول ہے - غرضکہ جب تک یہ ہنگامہ فرو ہوا طرح طرح کی پریشانیان اور تکلیفین عام مخلوق کو پہنچتی رہین - اس انقلابِ زمانہ کے بعد مرزا صاحب ریاست رامپور کو تشریف لے گئے اور فردوس مکان نواب یوسف علیخان بہادر کے سایۂ عاطفت مین پناہ گزین ہوئے نواب موصوف اپنی حیات تک ہمیشہ بطور مہمان نوازی کے سلوک کرتے رہے نواب فردوس مکان کے بعد خلد آشیان نواب کلب علی خان بہادر نے اپنی قدردانی اور لطفِ خسروانی سے مرزا صاحب کو ریاست مین باقاعدہ ملازم فرما کر اپنی مصاحبت مین رکھا اور بطور معتمد خاص کارخانہ جات اصطبل - و گاڑی خانہ - و فراش خانہ و کنول خانہ - و شترخانہ - سپرد کیا مرزا صاحب نے ۲۴ برس تک مصاحبت کے ساتھ ساتھ ان سب کامون کو نہایت خوبی اور عمدگی و دیانت سے سرانجام دیا اور بڑے نیکنام اور بے لوث رہے نواب خلد آشیان کو آپ پر بہت بڑا بھروسا اور اطمینان تہا اور بہت زیادہ آپکی عزت اور قدر فرماتے تھے ہمیشہ کلام کرتے وقت بھائی نواب مرزا خان کہکر خطاب کیا کرتے - اکثر اپنے ہمعصر رؤسا و راجگان سے آپکی تعریف کیا کرتے تھے اور یہی کہتے کہ ہم

رامپور جانا

والی رامپور کی قدر افزائی

میرے بھائی ہین۔ جب کبھی کسی ریاست سے کوئی نواب یا راجہ یا ولایت سے
کوئی لارڈ یا لفٹنٹ گورنر وغیرہ آتے تو اکثر اُنکی فرودگاہ اور اُنکے استقبال
کے انتظام واہتمام کے لیئے نواب صاحب مرزا صاحب کو بھی منتخب
کرکے بھیجا کرتے۔ نواب صاحب اپنی عادت کے موافق مراسم خسروانہ سے
ہمیشہ علاوہ ماہوار جیب خاص سے بہت کچھہ سلوک کیا کرتے تھے۔ اِن باتونکو
وہی لوگ خوب جانتے ہین جو نواب خلدآشیان کی خدمت مین رہ چکے ہین۔
اس قدردانی کا ادنیٰ ثبوت یہ تھا کہ نواب خلدآشیان کے زمانے مین ریاست
رامپور کیا بلحاظ ظاہری ثروت کیا بلحاظ عزت کیا بلحاظ شہرت اور کیا بلحاظ مجمع
اہل کمال ہر طرح سے موجودہ ریاستون مین زیادہ نامور تہی۔

جسقدر نواب خلدآشیان کو مرزا صاحب سے محبت تھی اُسی قدر آپ
بھی اُنپر فریفتہ تھے۔ واقعات اور حالات معلوم ہونے کے بعد یہ کہنا
ذرا بھی مبالغہ نہین ہے کہ دونون طرف گویا ایک تعشق تہا۔ ہز اکسیلنسی لارڈ
لارنس صاحب بہادر ویسرائے ہند کے زمانے مین نواب خلدآشیان
کلکتے تشریف لے گئے تھے۔ اور کسی کونسل کے ممبر مقرر ہوئے تھے
یہ وہ زمانہ ہے جبکہ کلکتے مین نہ ہگلی کا پل بنا تھا اور نہ واٹر ورکس کا وجود تہا۔

نواب صاحب بہادر نے اپنے قیام کے لیے کئی کوٹھیان کرایہ پر لی تھین حسب قاعدہ ایک کوٹھی اپنے لیے تجویز کی اور دوسری کوٹھی مین دیگر معزز رؤسا و اعزا کو رہنے کی اجازت دی مگر مرزا صاحب کو خاص اپنے پاس رکھا اور فرمایا کہ میرا محافظ سوا تمہارے کون ہے۔ اس قسم کے بہت سے واقعات ہین جن کا بیان کرنا اگرچہ بے موقع نہین ہے مگر طول کے خیال سی قلم انداز کیے جاتے ہین یہی قدردانیان تھین اور ایسے ہی تعلقات تھے جنھون نے مرزا صاحب کے دلی جذبات کو تصدیق باللسان کرکے دکھایا چنانچہ ایک غزل کے مقطع مین فرماتے ہین ؎

| ہرچند رامپور مین گھبرا رہا ہے داغ | کسطرح جائے کلب علیخان کو چھوڑ کر |
|---|---|

اب تک حضرت موصوف مدظلہ العالی کا یہ حال ہے کہ جب کبھی اپنے گھر مین اپنے بزرگون اور عزیزون کی فاتحہ دلواتے ہین تو اُس نیاز کے ثواب پانیوالون مین نواب خلد آشیان کا نام بھی ضرور ہوتا ہے۔ خود مین نے کئی مرتبہ فاتحہ دیتے وقت اُن کا نام بھی لیا ہے بظاہر یہ ایک معمولی بات معلوم ہوتی ہے لیکن چشمِ حقیقت سے دیکھا جائے تو اس قسم کے التزام سے سچی محبت اور وفاداری کی بو آتی ہے۔

گو نواب فردوس مکان کے زمانے ہی سے رامپور مین شعر و سخن کی گرم بازاری شروع ہو گئی تھی مگر نواب خلد آشیان کے عہد مین جہان اور بہت سی باتون کو فروغ ہوا وہان شاعری کا چرچا بھی حدِ کمال کو پہنچ گیا تھا۔ خود نواب صاحب کو مذاقِ شاعری سے ایک خاص ذوق تھا۔ منشی مظفر علی صاحب اسیر بحر۔ قلق۔ منشی امیر احمد امیر مینائی۔ حکیم سید ضامن علی جلال۔ منشی اسمعیل حسین منیر منشی احمد حسن خان عروج۔ منشی امیر اللہ تسلیم وغیرہ وغیرہ جیسے بڑے بڑے نامی شعرائے روزگار ریاست مین موجود تھے۔ ان سب لکھنؤ کے سر برآوردہ شاعرون کے مجمع مین دلی کے نامور شعرا مین صرف مرزا صاحب ہی کا دم تھا۔ رامپور کے رؤسا و امرا مین اکثر مشاعرے ہوا کرتے تھے۔ مرزا صاحب نے غدر کے بعد پہلے پہل صاحبزادہ محمد رضا خان صاحب کے ہان کے مشاعرے مین غزل پڑھی تھی جسکا یہ مشہور مطلع ہے ؎

| بھولے بھٹکے جو ترے گھر مین چلے آتے ہین | | اپنی تقدیر کے چکر مین چلے آتے ہین |
|---|---|---|

کبھی کبھی خاص نواب صاحب بہادر کی طرف سے بھی مشاعرہ ہوا کرتا تھا گو نواب صاحب بذاتِ خود اُسمین شریک نہین ہوتے تھے مگر وہ مشاعرہ ریاست ہی سے نامزد تھا۔ ایسے مشاعرے کا اہتمام و انتظام مرزا صاحب کے سپرد

شعر عام کی انصاف پسندی

ہوتا تھا۔ ہر ایک مشاعرے مین مرزا صاحب کی غزل پر لوگون کی نگاہین ہوتی تھین اور زیادہ تر آپ کے شعر چمکتے تھے۔ اکثر آپکی غزلین سن لینے کے بعد آدھے سے زیادہ مشاعرہ اُٹھجاتا تھا۔ منشی مظفر علی اسیر کا یہ مقولہ سنا گیا ہے کہ وہ کلام پسندیدہ ہے جو مشاعرے سے باہر جائے۔ اکثر حضرت اسیر یہ کیا کرتے تھے کہ مجلسِ مشاعرہ برخاست ہونے سے پہلے خود باہر آڑ مین کھڑے ہو جاتے تھے اور جانے والون مین دیکھا کرتے کہ لوگون کی زبانون پر کس کا شعر ہے۔ اُنہین کا قول تھا کہ مین نے اکثر مرزا داغ ہی کا شعر باہر نکلتے ہوئے دیکھا ہے۔ بعض ناواقفون کے ایسے خیالات فاسد بھی سنے ہین کہ مرزا صاحب نے رامپور مین رہ کر اور شعرائے لکھنو کی صحبت پاکر اپنے اسلاف اور اپنے شہر کی طرز چھوڑدی ہے اور بالکل اہلِ لکھنو کے مقلد ہو کر وہین کی بندشین وہین کے جو چلے وہین کے استعارے غرضکہ وہین کی روش اختیار کر لی ہے۔ حیرت ہے کہ ایسی اُلٹی گنگا بہانے والے بھی ابھی تک دنیا مین موجود رہینا۔ اس خیال کے موید اگرچہ اب بہت کم نظر آتے ہین اور جو ہین وہ کبھی کبھی دبی زبان سے اسطرح کہہ جاتے ہین جس سے اُن کا مطلب صاف ظاہر نہین ہوتا۔ مگر ہم اس موقع پر مجبور ہین اور جو کچھ جواب ہماری رائے ناقص مین

مرزا صاحب کی زبان پر [illegible]

تقلید زبان لکھنو

ان لچر اور پوچ خیالات کی بابت آیا ہے اُسکو بغیر ظاہر کیے نہین رہ سکتے۔

خیال کرنے کی بات ہے کہ جس اہلِ زبان اور زبان دان نے ابتدائے عمر سے ۳۰-۳۲ برس تک اپنی جگہ پر مشقِ سخن کی ہو وہ دوسری جگہ جا کر یکایک اپنی مادری زبان سے ایسا نا آشنا ہو جائے کہ اپنے مقلدون کی تقلید کرنے لگے۔ بفرضِ محال اگر یہ دعوی مان بھی لیا جائے تو یہ بات دکھانی چاہیے کہ مرزا صاحب نے اہلِ لکھنو کی کیا پیروی کی ہے اور کس قسم کی تقلید فرمائی ہے کیا رامپور جانے سے پہلے جس طرز مین مرزا صاحب فرماتے تھے اُسکے خلاف طرز اختیار کی یا لکھنو کے مخترعات و تصرفات اپنے کلام مین داخل کر لیے کیا دم جھانسے کو دم دہاگا باندھا کیا موتی بیندہنے (بیائے معروف) کو موتی بیدہا (بیائے مجہول) کہا کیا تم جیسے کو تم ایسے فرمایا کیا ماشا اللہ کو ماشا اللہ سے کہا۔ آخر وہ کیا تقلید کی ہے ہمارے خیال مین تو کچھ نہین آتی ہم تو ابتدا سے مرزا صاحب کے کلام مین جو لطافت جو جدت جو صفائی جو دلچسپی اور جو رنگ دیکھتے ہین وہی آجتک موجود ہے اگر ہان ہمسے پوچھیے تو ہم مرزا صاحب کے کل معاصرین شعرا کو (کیا وہ لوگ جو رامپور مین تھے اور کیا وہ حضرات جو اب جابجا موجود ہین) دکھا سکتے

ہین کہ اُن سب نے کیا کیا تقلید کی ہے اور کتنا اتباع کیا ہے اور کر رہے ہین۔ ہمارے اس دعوے کی دلیل یہ ہے کہ دیکھنے والے معاصرین مرزا صاحب کے ابتدائی کلام کو پہلے بہ نظرِ غور دیکھین پھر اُسکے بعد کا کلام بچشمِ انصاف ملاحظہ کرین جو کچھ فرق ہوگا ظاہر ہو جائے گا۔ اور پھر یہ بات بھی بآسانی سمجھہ مین آجاے گی کہ موجودہ طرز کا کون موجد ہے۔ کوئی صاحب ہمکو یہ بات بھی بتائین کہ مرزا صاحب سے پہلے لکھنؤ مین وہ کتنے اساتذہ تھے جنھون نے اس رنگ مین اور موجودہ طرز مین کچھہ کہا ہے۔ اگر کسی ایک کا بھی نام لیا جاے تو ممکن ہے ہمکو یہ خیال ہو کہ شاید ان کی ہی تقلید مرزا صاحب نے فرمائی ہے۔ چونکہ یہ کتاب کوئی مکالمے کی کتاب نہین ہے اس لیے اس بحث کو طول دینا نامناسب سمجھکر اس کے متعلق اور چند ضروری باتین لکھکر دوسری طرف توجہ کی جائیگی۔ سب سے پہلے ہمارا دعویٰ یہ ہے کہ اہلِ زبان کے کلام مین چند ایسی مابہ الامتیاز باتین پائی جاتی ہین۔ جو غیر اہلِ زبان کو میسر نہین ہو سکتین اور وہ باتین ایسی ہین جیسے محاورے بندی۔ روزمرہ کی پابندی۔ فصاحت و بلاغت کے ساتھہ الفاظ کی گھلاوٹ و بیان مین صفائی کلام سنتے ہی سمجھہ مین آجانا اور اُسکا اثر ہوتا اور اسی طرح بہت سی باتین ہین جو کلام

کے دیکھنے سے معلوم ہوتی ہین۔

راقم نہ دلی کا رہنے والا ہے نہ الحمد للہ لکھنؤ کا البتہ اہلِ زبان کا مقلد ہے میر سودا سے لیکر مرزا صاحب تک تمام اساتذہ دہلی کے کلام کا وقتاً فوقتاً مطالعہ کیا ہے وہ باتین جو بیان کیگئین ان سب کے کلامون مین پائی گئین دلی اور لکھنؤ کی زبانون مین جو فرق بتایا گیا ہے وہ حضرت ناسخ مرحوم کے وقت سے ہوا ہے گویا اسی زمانے سے لکھنو کی زبان دلی کی زبان سے علیحدہ تصور کی گئی ہے۔ یہان اساتذہ کرام کے کلام پر نہ کوئی ریمارک کیا جاتا ہے نہ ریویو۔ نہ اس کا موقع ہان یہ بات دکھائی جاتی ہے کہ حضرت ناسخ سے اسوقت تک (جسکو تقریباً کم و بیش سو برس کا زمانہ فرض کر لیجئے۔) اگر سب شعراے لکھنو کے کلام سے محاورہ بندی روزمرہ کی پابندی۔ صفائی بیان مین اثر وغیرہ یہ سب باتین تلاش کیجائین تو شاید اہلِ دہلی کے کسی ایک شاعر کے برابر ہون۔ مگر یہ کوئی تعجب انگیز بات نہین ہے ناسخ مغفور نہ دلی کے نہ لکھنو کے وہ بیچارے ایک دوسری جگہ سے آئے اپنے شوق سے فنِ شاعری مین کمال حاصل کیا اور اپنی خوشی سے ایک خاص طرز پسند کی جسکو وہ نباہ گئے اس سے کسیکو انکار نہین ہوسکتا کہ اہلِ لکھنو مین وہی پہلے شخص ہین جنہون نے پرانی تحریین

اور پرانے الفاظ اپنے کلام مین استعمال نہین کیے۔ البتہ یہ کہنا غلطی ہے
کہ اُن کی دیکھا دیکھی یا بقول مخالفین کے صاف لفظون مین کیون نہ کہا جاے
اُنکی تقلید سے اہلِ دہلی نے وہ الفاظ متروک کر دیے۔ یہان ایک نکتہ
سمجھنے کے لایق ہے۔ مثلاً ایک وہ شخص جسکو ایک خاص کام کرنے کی کبھی
عادت نہ ہو اور اُس کام کے مقررہ اصول بھی قابلِ ترمیم ہون اتفاق سے
اُس اجنبی کو ایسے ہی وقت مین وہ کام انجام دینا پڑے جبکہ اُس کام کے
اصولون مین ترمیم ہو کر آسانیان شروع ہو گئین ہون تو ایسی حالت مین
اُس ناواقف کو کیا معلوم ہوگا کہ اسکے پہلے اصول کیا تھے وہ تو انہین
ترمیم شدہ اصولون پر کام کرے گا جو اُسنے پاے۔ اب اسکے برخلاف
ایک وہ شخص جسکے ہان پُشتہاپُشت سے وہی کام ہوتا چلا آتا ہے اور اب وہ اس
کام کے پرانے اصول کی ترمیم پر متوجہ ہوا ہے تو ظاہر ہے کہ بمقابلہ اُس
اجنبی کے اس کو از حد دقتین اُٹھانی پڑینگی کیونکہ اُس نے تو ایک وقت
مین موجودہ اصول معلوم کر کے اپنا خوالی ہم کام شروع کر دیا اس بیچارے کو اپنی
ساتھہ تمام متعلقین کو اس ترمیم کی طرف متوجہ کرنا پڑے گا اور یہ ناممکن ہے کہ
برسون کی عادت پڑی ہوئی دنون مین چھوٹ جاے البتہ جو اس کام سے

محض نا آشنا ہو اُسکو جو بات بتا دی جاسے یا جو بات وہ پسند کرے اُس کو بغیر کسی کی مخالفت اور دقت کے انجام دیتا رہیگا۔ اب یہان اس اجمال کی تفصیل کیجاتی ہے۔ اہلِ لکھنو کا یہ کہنا کہ زبان کی صفائی اور اُسکی ترمیم ہمارے سوا کسی نے نہین کی اُسوقت تک ہرگز قابلِ تسلیم نہین جب تک اسکا ثبوت نہ دیا جائے یعنی یہ بتایا جائے کہ دہلی مین پہلے صرف فلان محاورہ یا لفظ بولاجاتا تھا پھر ہمنے اوسکو یون درست کیا اور اہلِ دہلی نے اُسکو مان لیا اور اُسی طرح بولنے لگے۔

ہمارا دعوی یہ ہے کہ دلی مین جو محاورات مستعمل ہین عام اس سے کہ وہ پرانے ہون یا نئے سب اہلِ دہلی کے تجویز کیے ہوے ہین باہر والون کو اُس مین دخل نہین چونکہ عام طور سے ہر کہ دمہ پر کسی کا یہ جبر ہو نہین سکتا کہ ہر شخص یکسان بات چیت کرنے پر اور ترمیم شدہ محاورات کے استعمال پر مجبور کیا جائے اسلیے یہ یقینی بات ہے کہ تمام اہلِ دہلی اپنی اپنی جگہ قدیم وجدید سب محاورے استعمال مین لاتے رہے ثقات شعرا مین اس کا زیادہ لحاظ رہا اور وہی وقتاً فوقتاً ترمیم اور متروک کرتے رہے۔ یہ کہنا کہ آئے ہے جاے ہے کی جگہ آتا ہے۔ جاتا ہے یا سون کی جگہ سے۔ تئین کی جگہ کو۔ ادھر کی

جگہ اُدھر یا اور اسی قسم کی ترمیمین اہلِ لکھنؤ نے کی ہین۔ ہم اُسوقت مان سکتے ہین۔ جبکہ ہمکو یہ ترمیم شدہ الفاظ اہلِ لکھنؤ کے وجود سے پہلے یا حضرت ناسخ کے معاصرین کے زمانے مین اہلِ دہلی کے ہان نہ ملین۔ جب میر تقی میر اور سودا سے ذوق تک ہمکو دونون طرح کے الفاظ ملتے ہین۔ پھر کوئی وجہ نہین معلوم ہوتی کہ اہلِ لکھنؤ کو موجد مانا جائے۔ ہمکو دکھایا جائے کہ نجم الدولہ حضرت غالب سے پہلے کس نے اہلِ لکھنؤ مین اس موجودہ صاف نثر لکھنے کے ابتدا کی اور آج لکھنؤ مین وہ کون شخص ہے جو اس طرز کی تقلید نہین کرتا۔ ساتھ ہی اسکے یہ بات بھی بتائی جائے کہ اہلِ لکھنؤ کے مخترعات و تصرفات دلی مین کس زبان دان نے اپنے کلام مین استعمال کیے ہین۔ یہان بمعنی گھر کے جسطرح دلی مین کہتے ہین کہ ہم آپکے ہان گئے تھے۔ ایسے موقع پر لکھنؤ مین آپکے یہان گیے تھے کہا جاتا ہے یا اندھڑ بمعنی آندھی کے۔ بیر تانا اینٹھنے کی جگہ بالائی۔ ملائی کی جگہ بجائے تکیہ کلام کے سخن تکیہ۔ اس قسم کے الفاظ کی وقعت اہلِ زبان کی نگاہون مین اُسی قدر ہے جسقدر دکن کی نکو۔ اور بنگال کی مہرارو اور گجرات کی اپن کی قدر ہے اس قسم کے اختراعات کی اہلِ دہلی نے ہمیشہ مخالفت کی ہے۔ چنانچہ اس کی تائید مین ہمارے ایک

مہربان بھائی نے سخن تکیہ کے متعلق مرزا غالب مرحوم کا ایک شعر سنایا تھا جو یہاں لکھا جاتا ہے ؎

| روا رکھو نہ رکھو سے جو لفظ تکیہ کلام | | اب اُسکو کہتے ہیں اہلِ سخن سخن تکیہ |
|---|---|---|

مثال کے طور پر یہاں چند شعر اساتذۂ سلف کے لکھے جاتے ہیں جن سے یہ بات ثابت ہوگی کہ موجودہ الفاظ جنکو اہلِ لکھنؤ حضرت ناسخ وغیرہ کے ایجاد بتاتے ہیں اُس زمانے میں بھی مستعمل تھے (میر) ؎

| مر بوطہ ہیں تجھ سے بھی ہی ناکسِ ونا اہل | | اس باغ میں ہمنے گُل بے خار نپایا |
|---|---|---|

ستی کی جگہ سے کہا گیا ہے (میر) ؎

| دل سے آنکھوں میں لہو آتا ہی شاید آنکھ | | کشمکش میں بیقراری کی یہ پھوڑا اچھل گیا |
|---|---|---|

آئے ہے کی جگہ آتا ہے موجود ہے (میر) ؎

| کیونکر تمہاری بات کرے کوئی اعتبار | | ظاہر میں کیا کہو ہو سخن زیرِ لب سے کیا |
|---|---|---|

بجائے "کیونکہ" کے کیونکر بھی کہا گیا ہے۔ (سودا)

نہ جانے حال کس ساقی کو یاد آتا ہے شیشے کا
کہ لے ہچکیاں جیوڑا اُنکل جاتا ہے شیشے کا

آئے ہے۔ جائے ہے کی جگہ آتا ہے جاتا ہے بھی موجود ہے ؎

سودا کہے تہا یار سے یکو نہین غرض | ادو ھر کھلی جو زلف ادہر دل بکھر گیا

ایدھر کی جگہ ادھر کہا گیا ہے (درد)

جگ مین آکر ادہر اُدہر دیکھا | تو ہی آیا نظر جدھر دیکھا

ایدھر - اودھر - جیدھر کی جگہ ادھر اُدہر جدھر موجود ہے (درد)

ذکر میرا ہی وہ کرتا تہا صریحاً لیکن | مین نے پوچھا تو کہا خیر یہ مذکور نہ تھا

کرے تہا کی جگہ کرتا تہا - مین پوچھا کے محل پر مین نے پوچھا کہا ہی (درد)

مزاجی ہے جبتک تری جستجو ہے | زبان تب تلک ہے یہی گفتگو ہے

اُس زمانے مین تک بھی کہا جاتا تہا - (سوز)

عارضی حسن پر نہ ہو مغرور | میرے پیارے یہ گو ہے یہ میدان

پیارے بروزن فعلن بھی موجود ہے ۵

خدا کے لیے میرے ای ہمنشینو | وہ مانگا جو جاتا ہے اُسکو بلا لو

خدا کی سون کی جگہ خدا کے لیے اور جاوے ہے کی جگہ جاتا ہے انہون نے بھی کہا ہے - غرض اسی طرح سے اکثر وہ الفاظ جو حضرت ناسخ کے ایجاد کیے ہوئے بتائے جاتے ہین سب اگلون نے کہے ہین اور جو اُن سے رہ گئے وہ حضرت ذوق و غالب و مومن نے صاف کیے اور اُنکے بعد

تو اب حضرت جہان اُستاد فصیح الملک بہادر نے جو کیا وہ موجود ہے۔ اصل بات صرف اتنی ہی ہے کہ ثقہ محاورات جو دلّی سے لکھنؤ مین گئے اُنہین کو ناسخ نے استعمال کیا پرانے الفاظ نہ عام طور سے اُنہون نے سُنے نہ اُنسے کوئی غرض رکھی۔ اس قسم کا دعوی کہ جناب ناسخ نے اُردو زبان مین صرف و نحو کے قاعدون سے صفائی کی بالکل بے اصل ہے اس کا کوئی ثبوت نہین اُن کی صفائی اور اُن کی بندشون اور ترکیبون کی جو عام طور سے پرانے لوگ تعریف کرتے ہین اُسکی وجہ یہی ہے کہ جسطرح اساتذہ سلف نے پرانے سب الفاظ ایک ساتھہ ایک جگہ اپنے کلام مین استعمال کر جاتے تھے اسطرح اُنہون نے نہین کیا محض وہی الفاظ استعمال کیے جو اُن کے مقابل مین فصیح تھے مولفِ تذکرہ آبحیات شیخ ناسخ کے حالات لکھتے لکھتے ایک جگہ یون لکھتے ہین کہ "اُس عہد تک شعرائے لکھنؤ اُن اُستادون کی شاگرد تھے جن کا دریائے کمال دلّی کے سرچشمہ سے نکلا تھا۔ اور فصحائے لکھنؤ بھی ہر محاورے کے لیے دلّی ہی کو فخر سمجھتے تھے کیونکہ وہ اکثر اُنہین بزرگون کے فرزند تھے جنہین زمانے گردش نے اُڑا کر وہان پھینکدیا تھا۔ پس شیخصاحب اور خواجہ صاحب حیدر علی آتش کے کمال نے لکھنؤ کو دلّی

کی قیدِ پابندی سے آزاد کرکے استقلال کی سند دی اور وہی مستند ہوئے
اب جو چاہین کہین ہم نہین روک سکتے چنانچہ شیخ صاحب فرماتے ہین۔ ؎

اے خطا اُسکے گورے گالون پر یہ تونے کیا کیا
چاندنی راتین یکایک ہوگئین اندہیاریان

اگرچہ دلّی مین بچے سے بوڑھے تک اندہیری رات کہتے ہین مگر لکھنؤ
والے کے لڑکنے کا مُنہ نہین۔ کیونکہ جس خاک سے ایسے ایسے صاحب
کمال اُٹھین وہان کی زبان خودسند ہے بکاولی مین نسیم کہتے ہین۔ ع
گھوما مانندِ نرد گھر گھر ۔ دلّی والون کی زبان سے گھومنا ممکن نہین۔
ہان تو اب یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ گئی کہ حضرت جہان اُستاد نواب
فصیح الملک بہادر داغ دہلوی نے جو کچھ فرمایا وہ اپنی ہی زبان سے ہے اور جو
جو الفاظ اور محاورے متروک فرمائے وہ اپنے ہی اجتہاد سے نہ باہر والون
کی تقلید سے اور اگر ایسا وہ نکرتے تو کون کرتا ؎

| غیرونکا اختراع و تصرف غلط ہی داغ | اردو ہی وہ نہین جو ہماری زبان نہین |
|---|---|

ریاست رامپور مین مرزا صاحب کا قیام چالیس پینتالیس سال تک رہا
اور مختلف اوقات مین بارہا سفر کا اتفاق ہوا جن مین اکثر بکارِ سرکار جانا پڑا

اور کبھی کبھی اپنی ضرورتون سے بھی سفر کیا۔ سب کی تفصیل نہ یاد ہے نہ لکھنے کی ضرورت۔ ایک مرتبہ بضرورت خاص رامپور سے دلی اور لکھنو وغیرہ مقامات مین ہوتے ہوئے کلکتے تشریف لیگئے تھے اور وہان کم و بیش تین مہینے قیام کیا تھا۔ اثنائے سفر مین آٹھ روز پٹنے عظیم آباد مین بھی مقیم رہے اور وہان ایک مشاعرے مین بھی شرکت فرمائی تھی جس روز آپ وہان پہنچے تھے اُسی دن کسی رئیسِ شہر کے ہان مشاعرہ تہا آپکی خبر تشریف آوری سنکر وہان کے عمائد و رؤسا آپکی قیام گاہ پر آئے اور مشاعرے مین چلنے کے لیے اتنا اصرار کیا کہ باوجود تکان اور زحمتِ سفر مجبور ہوگئے اور مجلسِ مشاعرہ کو اپنے قدوم میمنت لزوم سے عزت بخشی۔ مشاعرہ بہت بڑا تھا شہر ہونے کی وجہ سے مجمع بھی مشاعرے مین خاصا تھا۔ جب سب اپنی اپنی غزلین پڑھ چکے تو آپ سے غزل پڑھنے کے لیے استدعا کیگئی۔ جسوقت آپکے بلانے کو صاحبِ مشاعرہ گئے تھے اُنکے سامنے اُسیوقت آپنے بیس پچیس شعر فرمائے تھے اور دس پانچ مشاعرے مین آتے آتے کہہ لیے تھے۔ بہرحال وہ غزل آپ نے پڑھی جسکا ایک مطلع و مقطع یہ ہے ؎

| | |
|---|---|
| اس کعبۂ دلکو کبھی ویران نہین دیکھا | اُس بت کو کب اللہ کا مہمان نہین دیکھا |

حاشیہ: [illegible]

| کیون پوچھتے ہو کون ہی یہ کسکی ہی شہرت | کیا تمنے کبھی داغ کا دیوان نہین دیکھا |
|---|---|

آپکی غزل پڑہنے سے پہلے ہی مشاعرے کو بہت طول ہوگیا تھا مگر جب اپنے غزل شروع کی ہے اُسوقت سبکی اُچٹی ہوئی طبیعتین ٹھہر گئین سب کے اُکھڑے ہوے دل جمگئے آپکی غزل سننے کے بعد بھی سخنورون کا اُٹھنے کو جی نہین چاہتا تہا۔ باقاعدہ مشاعرہ ہوجانے کے بعد بہت سے فدائے سخن بیٹھے رہے اور دیر تک یہ خاص مجلس بھی گرم رہی انہین خاص لوگون مین ایک صاحب نے اپنا کلام سنانا شروع کیا اور ایک ہی غزل کے اتنے شعر سنائے کہ پھر سب لوگ اُکتا گئے آخر جب وہ اپنا کلام ختم کر چکے تو مرزا صاحب نے اُنہین کی غزل کے ہمطرح ایک شعر پڑہا جو وقت کے وقت وہین موزون فرمایا تھا ؎

| جسمین لاکھون برس کی حورین ہون | ایسی جنت کو کیا کرے کوئی |
|---|---|

جاننے والے جان سکتے ہین کہ اس شعر کا اثر مشاعرے مین کیا ہوا ہوگا اور اس ایک شعر نے کتنی غزلون اور کتنے دیوانون کے برابر داد سخن لی ہوگی ایک معمولی اور سچا اثر تو یہی تھا کہ مشاعرے مین اور مشاعرے سے باہر ہر ایک سننے والے کی زبان پر یہی شعر تھا۔ کسی نے کیا سچ کہا ہے۔

ع قبولِ خاطر لطفِ سخن خداداد است ۔ لقد درّ قائلہ ۔

کلکتے مین ناخدا کی مسجد کے سامنے آپ ٹھہرے تھے اور جب تک
وہان رہے برابر مشاعرے ہوتے رہے ایک مشاعرہ تو لوگون نے آپ
ہی کے مکان پر کیا تھا جس مین مٹیا برج کا خاندانِ شاہی اور بہت سے
ملازمان و عمائدین خاندانِ شاہی محض آپکی خاطر سے شریک ہوئے اور اسیطرح
اکثر مختلف مقاماتِ شہر مین مشاعرے ہوا کیے ۔ برابر آپکے قیام تک
وہان یہی کیفیت رہی کہ روزانہ صبح شام بیسیون اور سیکڑون نئے نئے
مشتاق روسا و عمائدین آپ سے ملنے کے لیے آتے تھے اُن مین بعض
مشتاق ایسے بھی ہوتے تھے جنکو اپنے کامون سے ذرا مہلت نہ ملتی
تھی مگر آپ سے ملنا ایسا ضروری خیال کرتے تھے کہ اپنا کام ہرج کرکے
آتے اور صرف آپکے دیدار سے مشرف ہو کر چلے جاتے اُنکے چلے
جانے کے بعد معلوم ہوتا کہ فلان رئیس آئے تھے اور اسیطرح چلے گئے
ایک مرتبہ کا ذکر مرزا صاحب فرماتے تھے کہ مین ایک صاحب مشاعرہ کی فرمائش
سے اُنہین کے سامنے غزل کہہ رہا تھا اور اُسوقت ایسا مصروف و منہمک
تھا کہ کسی آنے جانے والے پاؤن کی آہٹ یا باتون کی آواز قطعًا نہین

سنائی دیتی تھی ایسی حالت مین دو شخص بزرگ صورت سفید ریش جو
صورتون سے معزز حکام معلوم ہوتے تھے اور جنکی موجودہ حالت سے یہ بات
بھی ظاہر ہوتی تھی کہ یا تو یہ کہین سے سفر کیے ہوئے آرہے ہین یا کہین
جانے کو تیار ہین بہر حال وہ دونون صاحب مکان مین آئے اور جہان مین
بیٹھا ہوا فکرِ سخن کر رہا تھا مقابل مین آکر خاموش کھڑے ہوگئے اور اسی طرح
اُنکو دس بارہ منٹ گزر گئے اتفاق سے دو ایک آدمی اور صاحب مشاعرہ
عبدالرزاق صاحب جو میرے ہمصحبت تھے میرے انتشار طبیعت کی وجہ
سے کوئی بات بھی اُن سے نہ کر سکے۔ تھوڑی دیر مین جب مین نے سر
اُٹھایا تو اپنے سامنے دو اجنبی شکلین دیکھین۔ ایسی حالت مین اکثر دیکھا گیا
ہے کہ آدمی گھبرا جاتا ہے اور چونکہ وہ ایک دوسرے ہی عالم مین ہوتا ہے
اس لیے ایسی بے اختیاری مین اُسکے مُنہ سے ایسے کلمات نکل جاتے
ہین جو بالکل بے موقع ہوتے ہین۔ مرزا صاحب فرماتے تھے کہ مین نے
اُن پیرمرد اجنبیون کو دیکھ کر بیساختہ یہ کہا کہ "ہین ابھی سے یہ منکر نکیر کہان
آگئے" مین ابھی زندہ ہون اسکے بعد دو ایک منٹ تک وہ دونون اُسی
طرح کھڑے رہے اور بغیر کچھ کلام کیے فوراً بزم مشاعرہ مین واپس چلے گئے

اُنکے جاتے ہی یہان ہمصحبتون نے قہقہہ لگایا اور اُن لوگون کے
اتنے عرصے سے آنکی اور کھڑے رہنے کی سب کیفیت بیان کی پھر
تحقیق کرنے سے معلوم ہوا کہ ایک صاحب ضلع پٹنہ کے منصف
یا صدر الصدور تھے اور دوسرے بھی اسی طرح کہین کے حاکم تھے مشاعرے
کی خبر سنکر صرف میرے دیکھنے کو اتنی دور سے ابھی آئے ہین اور بعد
مشاعرہ فوراً ریل پر واپس جائینگے۔ ہمارے نزدیک یہ بات ذرا بھی
قابلِ استعجاب نہین ہے کیونکہ قدرشناس اور صاحبِ نظر وہی لوگ ہین
جو اپنے ہمعصر کملائے روزگار اور افتخارِ اسلاف کے وجود کو مغتنم سمجھکر کم سے
کم اُنکی زیارت کو بھی اپنا فخر سمجھتے ہین اگر ہم پرانی تاریخین اور ملفوظات
دیکھین تو ہمکو ایسی ہزارون مثالین ملینگی۔ اسی مہینے کا ذکر ہے کہ ایک دن
مین حسب معمول حضرت قبلہ مدظلہ العالی کی خدمت مین حاضر تھا کہ دو صاحب
جو بالکل اجنبی اور نو وارد تھے تشریف لائے۔ بعد سلام و مصافحہ جب
اُن کا نام اور آنے کا سبب پوچھا گیا تو ایک صاحب نے اپنا نام سید
اسد اللہ اور دوسرے صاحب نے حاجی عبدالسبحان بتایا اور غرض
یہ بیان کی کہ درگا پوجا کی تعطیل مین فرصت پاکر محض آپکی زیارت کے لیے

کلکتے سے حیدرآباد کل شبکو آئے ہین جسوقت وہ دونون صاحب آئے تھے دن کے دس بجے کا وقت تہا حضرت اُستادی وملاذی نے اپنے اخلاقِ حسنہ کے موافق اُنکو مدعو کیا اور آدمی کو حکم دیا کہ اُن کا اسباب قیام گاہ سے لے آئے جسکے جواب مین اُن صاحبون نے یہ کہا کہ ہملوگ محض آپکی زیارت کے لیے اتنا وقت پاکر چلے آئے ہین۔ اب اتنی فرصت نہین ہے کہ ہم ایک دن بہی یہان ٹہر سکین جو ہماری آرزو تہی وہ پوری ہوگئی اب ہمین اجازت دیجیے کہ ہمارا مقدمہ وہان پیشی مین ہے۔ اسی وقت گیارہ بجے کی ٹرین مین چلے جائینگے ہرچند اُن سے اصرار کیا گیا حتیٰ کہ دوپہر کے کہانے کے لیے کہا گیا مگر اُن صاحبون نے ایک نہ مانی اور نہایت سچے عذرات اور اپنا خلوص ظاہر کرکے اُسیوقت واپس تشریف لیگئے۔ واقعی یہ ہے کہ اہلِ کلکتہ نے مرزا صاحب کے زمانۂ قیام مین آپکی قدر و منزلت آپکے لایق کی تھی یہان ہم بطورِ نمونہ ایک اشتیاق نامہ کی نقل کرتے ہین۔ یہ خط مرزا آسمان جاہ بہادر ابن السلطان محمد واجد علی شاہ اودھ نے اُسوقت آپکی خدمت مین بہیجا تھا جبکہ آپ ۱۳۱۷ھ مین اعلیحضرت بندگانِ عالی متعالی دام اقبالہم وملکہم کے ہمراہ

کلکتے تشریف لیگئے تھے۔ اس اشتیاق نامے کے دیکھنے سے یہ بات معلوم
ہوتی ہے کہ آپکے دوبارہ کلکتے سے چلے آنے کے بعد وہان کے
قدر شناس عائد ورؤسا کو آپ سے ملنے کا کسقدر اشتیاق تھا اور آپکے
کمال نے اُنکو کسقدر گرویدہ بنا لیا تھا خط مذکور کی نقل بحرفہ یہ ہے۔

"سخن سنج نکتہ دان نازک خیال جادو بیان فصیح الملک نواب مرزا خان بہادر
زید اللہ منزلتہ۔ بعد ماوجب کے مدعا نگار ہون۔ پرسون گورنمنٹ ہاوس
مین جو مجھ سے آپ سے ملاقات ہوئی تھی وہ ایسی نہ تھی جس سے سیری
اور سرور کامل ہوتا۔ چونکہ فی زماننا آپ شاعرون مین میرے نزدیک واقعی
بلبلِ ہندوستان اور سحر بیان ہین جیسا لطف کہ مجھکو آپکے کلام مین آتا
ہے ایسا مزا شاعرانِ حال کے کلام سے نہین ملتا اور اسوقت کلکتے مین
آنا بھی آپکا حسن اتفاق سے ہوا کیا خوب ہوتا کہ آپ سے ایسی صورت
ملاقات کی ہوتی کہ آپکی زبان سے آپکا کلام سننے مین آتا اور دل لطف اُٹھاتا
دنیا مین کوئی صاحب کمال ایسا نہین گزرا جسکے دس دوست اور پچاس
دشمن نہ ہوئے ہون اور واقعی جب تک ایسا نہ ہو اُسوقت تک اس نیرنگِ
زمانہ مین اہلِ ہنر کی شناخت نہین ہوسکتی۔ مگر وہ مخالف بھی بڑا خوش قسمت

اور قابلِ قدر ہے جو اپنی مخالفت کے زمانے مین اچھی طرح صاحبِ جوہر
کو جانچ کر اور آزما کر اپنے افعال سے منفعل ہو اور پھر دل سے اُس کا
معتقد ہو جائے ۔ جس زمانے مین مرزا صاحب کے قیام کی وجہ سے
کلکتے مین مشاعرے ہو رہے تھے اُسی زمانے مین وہین کے کوئی
صاحب آپکے سخت مخالف تھے اُنکے حسد کی حالت یہ تھی کہ جہان کہین
آپکا کلام سُنتے وہان سے اُٹھہ جاتے اتفاق سے ایک مشاعرے مین
وہ صاحب بھی شریک ہوئے جس مین مرزا صاحب بھی تشریف رکھتے
تھے حسبِ قاعدہ جب تمام اہلِ مشاعرہ نے غزلین پڑہلین ۔ اور مرزا صاحب
اپنی غزل پڑہنے کے لیے تیار ہوئے تو وہ بزرگ اپنی عادت کے
موافق اُس جگہ سے اُٹھکر ایسے مقام پر جا بیٹھے جہان اُنکے خیال مین
آواز نہ آسکتی تھی جسوقت آپ نے اپنی مرصع غزل کا یہ مطلع پڑہا کہ ؎

| سو شوب پڑین جب بھی یہ رنگت نہین جاتی | | شبنم سے شبِ ہجر کی ظلمت نہین جاتی |
|---|---|---|

اسکے پڑہتے ہی تمام مشاعرے مین ہر طرف سے شورِ تحسین و آفرین بلند
ہوا وہ حضرتِ مخالف جو ایک کونے مین بیٹھے ہوئے تھے ایسی دادِ سخن
پر بہت متعجب ہوئے اور لوگون سے پوچھا کہ وہ کیا شعر ہے جسکی اتنی تعریف

ہو رہی ہے کسی نے یہی مطلع پھر انکو سنایا۔ اس سچے اور با اثر کلام سے
انکی ایسی قلب ماہیت ہوئی کہ سنتے ہی بیچین ہو گئے اور اپنی جگہ سے
اٹھکر مرحبا و صد مرحبا کہتے ہوئے حضرت موصوف کے پاس آبیٹھے پھر اپنی
بیجا مخالفت کی معافی چاہکر ہمہ تن آپکا کلام فصاحت التیام سننے لگے۔ واقعی
جس طبیعت مین خداداد انصاف پسندی کا مادہ ودیعت ہوتا ہے وہ کبھی
ہمیشہ کسی بیجا مخالفت پر قایم نہین رہ سکتا۔ غرضنکہ اسی طرح آپ کی وجہ سے
کئی مشاعرے کلکتے مین ہوئے۔ ایک مشاعرے کی طرح مین آپ کی
غزل کا یہ مشہور شعر ہے ؎

| | |
|---|---|
| اک چشمۂ حیوان ہی تو اک چشمۂ کوثر | دو قطرے ہین آب دم شمشیر سے باہر |

کلکتے کے ایک مشاعرے مین جو غزل آپ نے پڑھی تھی اُس کا مقطع
یہہ ہے ؎

| | |
|---|---|
| حسین یہ مہ جبین یہ شہر ایسی طرح بھر | داغ کلکتے سے لاکھون داغ دلپر لیچلا |

چونکہ آپ ریاست رامپور کے ملازم تھے اور ملازم بھی ایسے کہ نواب
خلد آشیان ایک دم بھی آپکا جدا رہنا پسند نہین کرتے تھے جب رخصت
کے دن ختم ہو گئے تو آپ کلکتے سے رامپور تشریف لے آئے اور

نواب خلد آشیان مرحوم کی حیات تک یہین بسر کی نواب موصوف کی رحلت کے بعد ریاست مین جو بدنظمیان اور جو خرابیان واقع ہوئین وہ جاننے والون پر پوشیدہ نہین۔ ایسی حالت مین ایسا شخص کیون کر رہ سکتا تھا اور سچ ہے۔ ؎

| وہ سارے لطف تھی خلد آشیان تک | | رہے کیا مصطفےٰ آباد مین داغ |
|---|---|---|

بالآخر آپ نے لاکھون رُپے کا حساب کتاب اور تحویل دو چار مہینون مین سمجھا بجھا کر رامپور کو خیرباد کیا ؎

| وہی دم تھا غنیمت وہ نہین ہے | | گئی محفل کی رونق داغ کے ساتھ |
|---|---|---|

۱۸۸۷ء مطابق ۱۳۰۵ھ مین آپ رامپور سے بالکل قطع تعلق کر کے دلی تشریف لے آئے اور حیدر آباد دکن مین تشریف لانے تک مختلف مقامات کی سیر فرماتے رہے۔ لاہور۔ امرتسر۔ ریاست کشن کوٹ۔ اجمیر شریف آگرہ۔ بنگلور۔ علیگڑھ۔ متھرا۔ جےپور۔ ریاست منگرول ان شہرون مین اسپنے تلامذہ اور مشتاقون کو جلوہ دیدار سے مشرف کیا گویا ان مقامات مین تشریف لا کر تاریخی دنیا مین ایک قابلِ قدر یادگار چھوڑی۔ ؎

| قدم باہر نکالا جب مکان سے | | جہان آباد ہر منزل ہے اے داغ |
|---|---|---|

اور شہرون کے مقابلے مین آگرے کو آپکے قیام سے زیادہ شرف
حاصل ہوا یہان آپنے دو ایک مشاعرہ مین بھی شرکت کی تھی۔ نواب
خلد آشیان کے زمانے تک نہ آپکو کسی دوسری جگہ جانیکا خیال ہوا اور نہ آپ
جاسکتے تھے مگر اُنکے بعد آپکو فکر ہوئی اور مختلف خیالات دل مین آنے
لگے ریاست حیدرآباد دکن صانہ اللہ عن فتن الزمن ہندوستان مین سب
سے بڑی ریاست ہے اور ہمیشہ سے یہان مجمع خلایق ہے یہان ہرایک فن اور ہرایک
ہنر کی کماحقہ قدر کیجاتی ہے۔ جہان اور بہت سی امتیازی باتین شانِ
ریاست کے لیے ہونی چاہئین وہان ایک بات یہ بھی ہے کہ قدیم زمانے
سے ہرایک فن کا کوئی نہ کوئی اُستادِ کامل ریاست کی طرف سے مامور رہتا چلا
آیا ہے۔ چنانچہ حضرت شاہ نصیر وغیرہ منجملہ اور اُستادون کے شاہی اساتذہ
مین شامل تھے۔ مرزا صاحب کو حیدرآباد آنے مین کچھ دنون تک پس و
پیش رہا مگر تقدیر الٰہی کہہ رہی تھی کہ ؎

حیدرآباد مین آنا

ہند سے تابہ دکن داغ ہے شہرت تیری ۔۔۔ اب تو کچھ اور ترا بخت رسا کہتا ہے

آخر یہی ہوا کہ ۱۳۰۵ھ مین آپ حیدرآباد تشریف لائے اور پہلے
پہل محلہ بازار شیدی عنبر مین مولوی سیف الحق صاحب دہلوی مترجم اخبارات

سرکاری کے مکان سے متصل ایک دوسرے مکان مین مقیم ہوئے آپکی
شہرت وناموری نے آپکی تشریف آوری سے پہلے ہی حیدرآباد کے
قدرشناسون کے دلون مین گھر کرلیا تھا۔ اور وہ کون سا سخن دوست
شخص ہوگا جسکی محروم آنکھین آپکے جلوے کی مشتاق نہون اور وہ کس کا
سخن شنو کان ہوگا جو آپکے قدوم میمنت لزوم کی آہٹ نہ لیتا ہو۔ تمام شہر
مین آپکے آنے کی دہوم مچی ہوئی تھی اور ہر ایک شوق بھرا دل آپکا مشتاق
تھا۔ شدہ شدہ بندگانِ عالی متعالی قدر قدرت آیۂ رحمت اعلیحضرت
حضور نظام دکن خلد اللہ ملکہ واقبالہ کو بھی اطلاع ہوئی اور اسی درمیان مین
مرزا صاحب نے اپنی پہلی عرضی راجہ گردہاری پرشاد صاحب بہادر عرف
بنسی راجہ المتخلص بہ باقی کی معرفت پیشگاہِ سلطانی مین بہیجی جسکے بعد آپکو
باریابی کا حکم ہوا اور آپ حاضرِ دربار ہوئے اور ایک قصیدہ سنایا جسکا پہلا مطلع
یہہ ہے ؎

| سرمۂ چشم غزالان ہوئی گردِ دامن | | مین ہوا بادیہ پیما طرفِ ملکِ دکن |
|---|---|---|

اس شرف یابی کی تاریخ آپنے یہ فرمائی ہے ؎

| بڑے شوق سے اور ارمان سے | | قدمبوس حضرت کا حاصل ہوا |
|---|---|---|

| حضوری کی تاریخ پوچھین اگر | | یہ کہدو تے ملے داغ سلطان سے ۱۳۰۵ھ |
| --- | --- | --- |

اول مرتبہ جب آپ حیدر آباد تشریف لائے تھے اُسوقت آپ نے یہان
کے مصارف کا پورا اندازہ نہین کیا تھا اور نہ یہان کے اخراجات کی حالت
معلوم تھی اسلیئے آپکو حیدر آباد آکر پھر ایک مرتبہ مصارفِ ذاتی کے انتظام
کو دلّی جانا پڑا اور دس مہینے تک مختلف مقامات مین رہے اس مرتبہ جب
آپ حیدر آباد سے دلّی کو گئے ہین تو اسی اثنا مین بنگلور اور بمبئی بھی تشریف
لے گئے تھے۔ آپکی اس غیر حاضری کے زمانے مین بندگانِ اعلیحضرت
نے آپکو یاد فرمایا چنانچہ نواب داور الدولہ دوار الملک بہادر کے ذریعے
سے آپکو اطلاع ہوئی اور طلب کیے گئے۔ دس ماہ کے بعد مرزا صاحب
پھر حیدر آباد مین تشریف لے آئے اور مستقل قیام کیا۔ جسوقت مین آپ
مولوی سیف الحق صاحب کے قریب مکان مین قیام پذیر تھے آپکے
دوست مولوی ظہور علی صاحب ساکن اٹاوہ وکیل ریاست حیدر آباد آپکو
اپنے مکان مین لے آئے تھے اور یہین تا صدورِ فرمانِ ملازمت
مقیم رہے۔ غرۂ خورداد ماہ الٰہی مروجہ ریاست حیدر آباد دکن ۱۲۹۷ف
مطابق ۷ اپریل ۱۸۸۸ء کو آپ حیدر آباد مین تشریف لائے اور ساڑھے

نصف ماہ ۱۳۰۵ھ

۱۲ اپریل ۱۸۸۸ء

امیدواری کا زمانہ

تین سال کامل اُمیدواری کی۔ حیدرآباد کی اُمیدواری کا زمانہ اور اُسکے مصارف وہی لوگ خوب جان سکتے ہین جنہون نے ہماری طرح یہان رہکر امیدوارونکو دیکھا ہے اور خود بھی مزا چکھا ہے۔ بڑے بڑے مستقل مزاجون کو دیکھا ہے کہ ایسی امید و بیم کی حالت مین اپنی طبیعت کے انتشار سے ہمت ہار بیٹھے ہین۔ مگر مرزا صاحب ابتدا ہی سے شاہی دربار کی خو بو سے واقف تھے اور وہان کے کل معاملات کو اچھی طرح سمجھتے تھے آپ کے پائے استقلال کو ذرا بھی لغزش نہوئی اور ع

مرد آخر بین مبارک بندہ ایست۔ پر عمل رہا۔ چنانچہ دیر آید درست آید کے موافق ۲۶ جمادی الثانی ۱۳۰۸ھ روز یکشنبہ ۹ بجے شب کو مولوی ظہور علی صاحب کے مکان پر فرمانِ رحمت نشان یعنی بندگانِ عالی متعالی اعلیٰحضرت آصفِ سادس ادام اللہ ملکہ واقبالہ کی غزل ایک مہر شدہ لفافے مین چند چوبدار لیکر حاضر ہوئے اور زبانی یہ کہا کہ صبح آٹھ بجے حاضرِ دربار ہونیکو ارشاد ہوا ہے۔ آپ نے اُسیوقت اُس غزل کو دیکھکر واپس کیا اور علی الصباح حسب الطلب حاضر ہوکر نذر دی اس تاریخ سے یہ سلسلہ اصلاح شروع ہوگیا اور روزانہ مراحم خسروانہ بڑھتے گئے۔ اس تقرر سے نو مہینے

حضور کی غزل کا آنا

اسکے بعد ۲۰ ربیع الاول ۱۳۰۹ھ مطابق ۱۶ آذر ۱۳۰۱ف کو ایک مراسلہ
نشان (۵۷) علاقہ پولٹیکل فینانس سے اس مضمون کا صادر ہوا کہ سرکار نے
آپکے نام چار سو پچاس رُپے سکۂ حالی ماہوار کا وظیفہ ابتداے ورود سے
منظور فرمایا ہے۔ تین برس تک یہی وظیفہ ملتا رہا اسکے بعد ۶ ربیع الاول ۱۳۱۲ھ
بحکم سلطانی آپکا وظیفہ ایک ہزار رُوپیہ ماہوار مقرر ہوا اور جبسے آپ وارد حیدرآباد
ہوئے اُس تاریخ سے تا صدور حکم مذکور ایک ہزار رُپیہ ماہوار کے حساب
سے رقم خزانۂ شاہی سے عطا کی گئی اس اضافے کی تاریخ آپ نے یہہ
فرمائی ہے ؎

| | |
|---|---|
| ہو گیا میرا اضافہ آج دونے سے سوا | یہ کرم اللہ کا ہے یہ عنایت شاہ کی |
| اس ترقی کی کہو اے داغ یہ تاریخ تم | ابتدا سے اپنی ساڑھے پانسو نقدی بڑھ گئی |

اب تک آپکو محلاتِ شاہی کی کچہری سے جو صرف خاص سے متعلق ہے سنہ ۱۳۱۲ھ
ایکہزار رُپے سکۂ حالی ماہواراتِ خاص کی مدمین ملتے رہتے ہین۔ علاوہ
اس تنخواہ کے وقتاً فوقتاً پیشگاہِ سلطانی سے مختلف عطیات بھی پاتے
ہین ایک گاؤن کا مزرعہ جسکو حیدرآباد مین مقطعہ بھی کہتے ہین معہ ایک باغ
بندگانِ عالی متعالی دام اقبالہم نے خرید فرما کر آپکو عطا کیا۔ ایک مرتبہ ہنگلندمی

اضافہ

عطیاتِ شاہی

کی شکارگاہ میں اعلیحضرت نے ایک مرصع گھڑی عطا فرمائی فی البدیہہ آپنے یہ تاریخی قطعہ کہکر پیش کیا ۵

شجاعت سخاوت ہمیشہ سے توام — وہ آصف میں پائی وہ آصف میں دیکھی

ادہر شیر مارے ادھر توڑے بخشے — خدا نے یہ جرأت یہ ہمت عطا کی

عنان جب اٹھائی تو پھر کون روکی — نہ ندی نہ نالا نہ جنگل نہ جھاڑی

ہوا یہ کسے شوق صید افگنی کا — نہ برسات مانے نہ گرمی نہ سردی

بہت سے مرے سامنے شیر مارے — لگی شیر کے سر میں یہ دل پہ گولی

دل و دست جب تک نہ قبضے میں ہونگے — لگے گی نہ ہر بار بندوق ایسی

اڑائے روپے پھینک کر آسمان پر — لگی ہر روپے کے نشانے پہ گولی

جو لی بائیں شانے پہ بندوق شہ نے — تو حیرت ہوئی چشم مردم پہ طاری

خصوصاً مجھے تھا تحیر کا عالم — کہ حضرت لگاتے ہیں بندوق یوں بھی

اڑائے بہت اسطرح بھی نشانے — کسی میں سنی تھی نہ یہ بات دیکھی

کوئی کیوں پریشان ہو جب پڑے پر — ترحم تلطف تسلی تشفی

تو جوہر اک پر خبر گیر سب کے — پھر اسپہ خیالات مالی و ملکی

فراست میں رشک فلاطون و لقمان — طبیعت میں کان سخن جان معنی

مرے حال پر جو عنایت ہے اب تک — وہ مشہورِ عالم ہوئی ہے کہانی

سراسر کرم ہے یہ شاہِ دکن کا — بھلا کیا ہون مین اور کیا میری ہستی

سلاطینِ عالم سے کیا مجھکو مطلب — کسی سے غرض کچھ نہ پروا کسی کی

نہین ہفت اقلیم سے کچھ تمنا — کہ اپنے لیے ہے یہ سرکارِ عالی

ہوئی ابتدا سے وطن ہی مین حاصل — نمکخواریِ شاہِ جمجاہ دہلی

پسِ عذر تھا رامپور اپنا مسکن — مری قدر کی سب نے لیکن نہ ایسی

یہان مجھکو بختِ رسا کیون نہ لاتا — اب وجد ہوئے سب رئیس و سپاہی

ملا بادشہ قدردانِ ہنرور — بگڑ کر بنی ہے یہ قسمت کی خوبی

سعادت کا ہوا اپنے طالع کو مژدہ — مبارک ہو بختِ رسا کو ترقی

یہی آرزو ہے یہی ہے تمنا — کوئی کام انجام ہو حسبِ مرضی

ادا ہو نہ حق نمک جب بھی ہرگز — تصدق ہو سو جان سے گر یہ فدوی

کرم پر کرم ہے عطا پر عطا ہے — یہین یا الٰہی رہے لطفِ شاہی

نمکخوار کی پرورش ہر طرح ہے — زہے دلنوازی زہے سرفرازی

گھڑی جب ملی مجھکو مین نے یہ جانا — مرے بخت کی ساعتِ نیک آئی

ستارون سے روشن وہ ہیری جڑی ہین — کہ خورشید کی آنکھ بھی جن سے جھپکی

| | |
|---|---|
| لکھواس گھڑی داغ تاریخ زیبا | مرصع سنور گھڑی شاہ نے دی |
| | سنہ ۱۳۱۱ھ |

اسی طرح ایک مرتبہ گھڑی کا طلائی توڑا مرحمت ہوا اپنے فوراً یہ قطعہ تاریخ پیش کیا ؎

| | |
|---|---|
| عطیات پیہم کا کیا شکر ہو | کہ فدوی کو کیا کیا عنایت ہوا |
| بدیہہ کہو داغ تاریخ تم | یہ سونے کا توڑا عنایت ہوا |
| | سنہ ۱۳۱۲ھ |

ایک بار دو تلوارین عطا ہوئین یہ برجستہ قطعۂ تاریخی فرمایا ؎

| | |
|---|---|
| تیز ہین تیز نگاہون سے بھی انکی دہارین | یہ وہ تلوارین ہین زخمون کا نہین جنکی علاج |
| گھاٹ دونون کی خوش اسلوب ہین دونون یکتا | جوہر و آب کی یہ شکل کہ بحر مواج |
| مغربی اور جنوبی ہین یہ دونون بیمثل | سر بسر ہین سپر بدخواہ انہین کی محتاج |
| تیرے قبضے مین ہی تاریخ عطائے شاہی | لکھدے ای داغ عنایت ہوئین تلوارین آج |
| | سنہ ۱۳۱۲ھ |

علم صنایع مین تاریخ کا میدان جسقدر تنگ اور مشکل ہے اُسکو جاننے والے جانتے ہین اس صنعت کی تعریف یہی ہے کہ جو واقعہ بیان کیا جائے اُس کا تمام و کمال پتا مادہ تاریخ ہی سے ملجائے اگرکسی کے انتقال کی تاریخ کہی جائے تو اُس مین کم سے کم یہ بات ضرور ہونی چاہیے کہ مادہ پڑھنے سے واقعہ معلوم ہو جائے یہ نہین کہ مرنے کی تاریخ افسوس رفتے سے نکالی

جائے یہ صحیح ہے کہ افسوس رفت مین سنہ مقصود نکلتے ہین مگر یہ نہین معلوم ہوتا کہ کون گیا کہان گیا اور کیا گیا۔ اصلی اور عمدہ مادۂ تاریخ وہی ہے جو مصرعون کا محتاج نہو مذکورۂ بالا تاریخین اگرچہ بہت عجلت مین فی البدیہہ کہی گئی ہین مگر ان مین کوئی مادہ ایسا نہین جو مصرعون کا محتاج ہو اور یہی تاریخ کی اعلےٰ صفت ہے۔ مرزا صاحب نے اور بھی سیکڑون تاریخین کہی ہین جو آپکے دیوانون مین موجود ہین حضرت بندگانِ عالی متعالی دام اقبالہم کی شکارگاہ مین تو یہ کیفیت تھی کہ ادھر شیرون پر گولیان چلتی تھین اُدھر تاریخون کی بھرمار ہوتی تھی سب تاریخین بغیر تعمیہ داخلی وخارجی کے بہت صاف اور اپنے اپنے مطالب پر حاوی ہین۔ مرزا صاحب سے پہلے بھی اس ریاست مین اسی عہدے پر اور شعرا رہچکے ہین مگر جسقدر عزت وتوقیر آپکی ہوئی وہ اورونکو نصیب نہین۔ آپ اُستاذ السلطان ہونے کے سوا خاص بندگانِ عالی متعالی دام اقبالہم کے اسٹاف مین بھی داخل ہین۔ ہر ایک باقاعدہ دربارِ شاہی مین مثل اور امرائے عظام کے آپ بھی طلب فرمائے جاتے ہین۔ ہر باقاعدہ دربار مین آپ ایک خاص یونی فارم ڈریس پہنکر جاتے ہین جس مین سیاہ ترکی کوٹ جسکے کنارون پر کارچوبی کام ہوتا ہے

اور اُسی کے ساتھ پتلون ہوتی ہے اور بجائے عمامہ وغیرہ کے منصب داری پگڑی پہنی جاتی ہے جو خاص حیدرآباد کی ایجاد شدہ ہے۔ دربار وغیرہ مین جانے کے لیے ہمیشہ آپ کے لیے اصطبل شاہی سے جوڑی کی گاڑی آتی ہے۔ جب کبھی حیدرآباد سے باہر اعلیحضرت ولی نعمت تشریف لے جاتے ہین تو آپ بھی اسٹاف کے ساتھ ہوتے ہین خود بندگانِ حضور آپکی بہت عزت و قدر فرماتے ہین۔ دربار مین کسی رئیس و امیر کو سوا چند امرا کے بیٹھنے کی اجازت نہین اُن بیٹھنے والون مین مرزا صاحب بھی ہین ایک مرتبہ آپ نے یہ رباعی کہکر اعلیحضرت مین پیش کی ؎

| | |
|---|---|
| اچھے برے ملجاتے ہین بازاری آم | اب تو نظر آتے ہین بدشواری آم |
| مرغوب و دلپسند و الفت اے داغ | سنتا ہون کہ باغون مین ہین سرکاری آم |

اس رباعی کے جواب مین دربار عالی سے بہت سی کشتیان سرکاری باغون کے آمون کی آپ کے لیے بھیجی گئین جنکی تعریف مین آپنے یہ قطعہ موزون فرمایا ؎

| | |
|---|---|
| شاہ نے دین آم بھری کشتیان | بحرِ عطا کیا ہی ہوا موجزن |
| کشتیون مین آم جو ہین رنگ رنگ | داغ کا گھر آج ہے رشکِ چمن |

سرخ ہین ہی لالہ رخون کی بہار — سبز ہین ہے سبز خطون کی پھبن

زرد ہین ہے رنگ گل زعفران — کیسری پوشون کی ہے اک انجمن

آم کے منہ پر ہے سیاہی کہ ہے — مردمک چشم بت سیمتن

الفن و مرغوبہ الذّا الثمر — ذائقے مین غیرت شہد عدن

ایسے کہان پریون کے پر سبز سبز — ایسے کہان حورون کے سیب ذقن

طوطا پری لال دیا دلپسند — کہتے ہین نامی اسے اہل دکن

آم ہرا جام زمرد کی شکل — لال دیا صورت لعل یمن

سونگھ کے ہوجائے معطر دماغ — منہ پہ مگر اُنکے ہے مشک ختن

رنگ ہے وہ شوخ کہ جیسے پری — اور وہ خوشبو کہ معطر دلہن

گر کبھی ان آمون کا رس چوس لین — ہونٹ ہی چاٹا کرین شیرین دہن

انبۂ شیرین جو اُسے ہو نصیب — نام بھی شیرین کا نہ لے کوہکن

یہ ہی تو ہین جنت دنیا کے آم — انکا ہی مصلح ہے بہشتی لبن

ایسے رسیلے ہین وہ نازک ہین پوست — جیسے کہ ہون دلبر نازک بدن

سیکڑون قسمین اسی میوے کی ہین — پھر ہے یہ افراط کہ لاکھون ہی من

واقعی ان آمون کی تعریف مین — کم ہے جہان تک کہین اہل سخن

قاش بنے اسکی جواپنی زبان
دیکھیے شیرینیِ گفتار پھر
نام تو ہے گرچہ یہ معنی نہون
مجھکو یہ مصرع بہت آیا پسند
پھولے پھلے شاہ کا باغِ مراد
فیض رسان داغ کو یارب رہے

قند کا کوزہ بنے اپنا دہن
نطق بھی چپکے دمِ عرضِ سخن
شرکتِ اسمی سے ہے شیرین دہن
انبتہ اللہ نبیاتاً حسن
اور ثمریاب ہون اہلِ زمن
خسرو محبوب نظام دکن

مرزا صاحب کا اور شعرا سے مقابلہ

اسوقت اگر مورخانہ حیثیت سے دیکھا جائے تو تاریخی دنیا مین جہان
اُستاد نواب فصیح الملک بہادر حضرت داغ دہلوی سے زیادہ مشہور اور معزز
شاعر کم سے کم ہندوستان مین کوئی اور نہ ملیگا۔ اسمین شک نہین کہ حضرت
امیر خسرو سے اب تک شعراے اُردو مین اکثر اور بھی اساتذہ مشہور ہین مثلاً
فیضی۔ بیدل۔ فقیر آزاد۔ میر سودا۔ غالب۔ ذوق۔ مومن۔ میر حسن۔ ناسخ۔
آتش انیس۔ دبیر۔ امیر وغیرہ مگر ان لوگون کا ذکر اکثر خاص طبقون مین
کیا جاتا ہے بعام طور سے بہت کم لوگ اُنکو جانتے ہین اور ایک امتیازی
فرق مرزا صاحب کی ناموری اور ان اساتذہ کی شہرت مین یہ ہے کہ جسقدر
شہرت و ناموری آپکو اپنی زندگی مین حاصل ہوئی ہے اسقدر شاید ہی کسیکو

نصیب ہوئی ہو۔ فارسی شعرا مین بُلبلِ شیراز حضرت شیخ سعدی علیہ الرحمتہ کی شہرت محتاج بیان نہین بلادِ عجم کا حال معلوم نہین ہندوستان مین تو مکتب کا بچہ بچہ بلبلِ شیراز کے نام سے واقف ہے ہم کہہ سکتے ہین کہ اسوقت یورپ مین کوئی علم دوست سوسائٹی اور ہندوستان مین کوئی شہر کوئی قصبہ اور کوئی لکھا پڑہا آدمی ایسا نہ ملیگا جو بلبلِ ہندوستان حضرت جہان اُستاد کو نجانتا ہو یا کہین آپکا ذکر نہ ہوتا ہو مشہور ہے کہ انگلینڈ اور جرمن و فرانس وغیرہ مقامات مین آپکے دواوین پہنچ گئے اور جا بجا اردو کورس کے لیے آپ ہی کا کلام فصاحت التیام منتخب کیا گیا۔ اس کا ذکر دو چار برس پیشتر انگریزی اور اُردو متعدد اخبارون مین ہو چکا ہے۔ آپ کے دلپسند کلام کی طرف بالطبع رجحان اور عام مقبولیت کا اندازہ اس لطیفے سے ہو سکتا ہے ایک مرتبہ ہمارے ایک دوست نے ایک خاص جلسے مین اپنا کوئی معمولی شعر پڑہا اتفاق سے سننے والون مین کچھ لوگ دوسری طرف متوجہ تھے اُنھون نے اچھی طرح نہ وہ شعر سنا نہ دادِ سخن دی ہمارے دوست کو یہ بے توجہی پسند نہ آئی۔ اور پھر اُن لوگون مخاطب کر کے کہا کیون حضرات آپنے اس شعر کو نہ سُنا اس تقاضے پہ وہ لوگ مخاطب ہوئے اور مکرر وہ شعر پڑہوایا اسی اثنا مین ایک

صاحب سے نے پوچھا کہ یہ شعر کسکا ہے ہمارے دوست نے مذاقاً کہا کہ حضرت داغ کا شعر ہے۔ یہ سنتے ہی وہ لوگ ہمزبان ہوکر کہنے لگے کہ" اگر اُنکا شعر ہے تو سبحان اللہ پھر سُنائیے "۔

دوایک مرتبہ تفریحاً یہ امتحان ہمنے خود کیا ہے کہ مختلف مقامات پر محض عوام سے اور شعراوا ساتذہ کو پوچھا گیا کہ تم فلان صاحب کو جانتے ہو تو اُنھون نے اپنی ناواقفیت ظاہر کی مگر جب مرزا صاحب کا نام لیا تو اُن لوگون نے بھی کہا کہ ہان صاحب ایک شاعر کا نام تو سُنا ہے جنکی غزلین بہت گائی جاتی ہین۔ بعض کوتاہ نظر ناواقف مرزا صاحب کے کلام پر حاسدانہ الزام لگاتے ہین کہ آپکی شاعری عوام پسند ہے حالانکہ یہ نہین سمجھتے کہ وہی کلام پسندیدہ ہے جسکا مطلب خاص و عام سبکے فہم مین یکسان طور پر آجائے اور اُسی کلام کی قدر کیجاتی ہے جو قائل کے مُنہ سے نکلتے ہی سننے والے کی سمجھ مین آجائے یہ نہین کہ سننے والے کا بھیجا کھا جائین اور برا خفش کی طرح سامع کو کچھ احساس نہ ہو ایسے سر پھرانے سے کیا حاصل اور اگر اس بیجا الزام کا مطلب یہ ہے کہ عمدہ کلام وہی ہوتا ہے جو صرف خاص لوگون کی سمجھ مین آئے اور عام اُس سے محض ناواقف رہین تو عیاذاً

مرزا صاحب کے کلام پر عامیانہ پن کا الزام اور اسکا ازالہ

باللہ بلاتشبیہ ہم کہہ سکتے ہین کہ قرآنِ پاک عامہ خلایق کی ہدایت کے لیے
نہین اترا ہے بلکہ وہ ایک خاص گروہ کے لیے مخصوص ہے اور قرآنًا عَرَبِيًّا
غَيْرَ ذِي عِوَجٍ لَّعَلَّهُمْ يَتَّقُونَ مین ضمیر ہم۔ اُسی گروہ کی طرف ہے۔ خاص جلسون
مین اور عام لوگون مین گائے جانے ہی سے اگر کلام معمولی سمجھا جاتا ہے تو
کیا مرزا صاحب سے پہلے یہ عام جلسے اور قوالی مسدود تھی اور کیا اُن جلسون مین
اساتذہ کی غزلین نہین گائی جاتی ہین یا کیا وہ گانے والے علم موسیقی کے
علاوہ صدرہ اور شمس بازغہ بھی پڑھے ہوئے ہوتے تھے۔ اگر حضرت امیر
خسرو اور حافظ شیرازی وغیرہ کی غزلین قوالون اور طائفون کے گانے سے
معمولی کلام مین داخل کیجاتی ہین تو ہم بھی اُن لوگون کے ہمزبان ہو کر کہہ
سکتے ہین کہ مرزا صاحب کا کلام بھی ایسا ہی ہے حیرت ہے کہ ایسے صاف
اور فصیح کلام کو عوام کا کلام کہا جاتا ہے جس مین وہی بول چال وہی محاورے
اور وہی الفاظ استعمال کیے گئے ہین جو ثقہ لوگ روزمرہ بولتے ہین۔ اگر آپ کے
کلام مین کوئی مبتذل اور ذلیل محاورہ مستعمل ہوا ہے تو ہمکو بتایا جاے۔ مصحفی و
انشا کی طرح اگر کہین پھکڑ بازی کی گئی ہو تو دکھائی جاے یا کسی کی ہجو کی گئی
ہو تو بتائی جاے۔ جب یہ نہین ہے تو پھر کس بناپر عوام کا کلام کہا جاتا ہے

اور کسطرح کوئی صاحب فہم ایسے ذلیل دعوون کو مان سکتا ہے۔ نمونے کے طور پر ہم یہان مرزا صاحب کے کلام سے مختلف مطالب و مضامین کے اشعار لکھتے ہین جن کے مطالعے سے ناظرین سخن فہم اندازہ کر سکتے ہین کہ یہ سہل الممتنع کلام کیا درجہ رکھتا ہے۔

اللہ رے مرتبہ مرے عجز و نیاز کا
گویا جواب ہے یہ ترے کبر و ناز کا

محشر مین بھی کسی کے اُٹھائین گی ناز ہم
ایسے نیاز مند ہین اسے بے نیاز ہم

ایمان کی کہین گے ایمان ہے ہمارا
احمد رسول تیرا مصحف کلام تیرا

دیکھیگا یہ مزا حشر مین جو جائے گا
آپ جو حکم کرین گے وہی ہو جائیگا

کہان باغِ جنت کہان باغِ یثرب
کہان بوے گل اور بوئے محمدؐ

ادھر دوست خوش ہین اُدھر غیر راضی
خوشا خلق و خوئے نکوئے محمدؐ

نہین دستِ مژگان مرے پاؤن یارب
کرون طے ان آنکھون سے کوئے محمدؐ

ان آنکھون نے کیا کیا تماشا نہ دیکھا
حقیقت مین جو دیکھنا تھا نہ دیکھا

نہ ہمت نہ قسمت نہ دل ہے نہ آنکھین
نہ ڈھونڈا نہ پایا نہ سمجھا نہ دیکھا

تری یاد ہے یا ہے تیرا تصور
کبھی داغ کو ہمنے تنہا نہ دیکھا

رگِ جان سے نزدیک ہے مری جان تو
مگر پھر جو دیکھا کہان ہین کہان تو

حقیقت مین ہے ماسوا چیز ہی کیا ‏ ‏ ادھر تو ادھر تو یہان تو وہان تو

نہ تو مجھکو چھوڑے نہ مین تجھکو چھوڑون ‏ ‏ وہین تو جہان مین وہین مین جہان تو

دلبر سے جدا ہونا یا دلکو جدا کرنا ‏ ‏ اس فکر مین بیٹھا ہون آخر مجھے کیا کرنا

یہ کام نہین آسان انسان کو مشکل ہے ‏ ‏ دنیا مین بھلا ہونا دنیا کا بھلا کرنا

وہ دور بھی ہین جب بھی تصور مین قرین ہین ‏ ‏ ہم بیخود و وارفتہ جو ہین بھی تو نہین ہین

روز مرتا ہون روز جیتا ہون ‏ ‏ زندگی کا کوئی حساب نہین

اپنے دل کا مکان اور ہی ہے ‏ ‏ اس مین اک میہمان اور ہی ہے

ملک الموت اسکو کیا لیگا ‏ ‏ دل مین عاشق کے جان اور ہی ہے

عشق کے ہین جدا نشیب و فراز ‏ ‏ یہ زمین آسمان اور ہی ہے

سیر جس کی ہمین ہے مد نظر ‏ ‏ تیسرا وہ جہان اور ہی ہے

گرچہ ہے وہ کریم بندہ نواز ‏ ‏ بے نیازی کی شان اور ہی ہے

تو مٹائے گی اے قیامت کیا ‏ ‏ مرمٹون کا نشان اور ہی ہے

اے فلک تیری مہربانی کیا ‏ ‏ داغ کا مہربان اور ہی ہے

سبق اچھا پڑہا دیا تو نے ‏ ‏ دل سے سب کچھ بھلا دیا تو نے

ہم سے نکمے ہوئے زمانے کے ‏ ‏ کام ایسا سکھا دیا تو نے

کچھ تعلق رہا نہ دنیا سے
شغل ایسا بتا دیا تو نے

کس خوشی کی خبر سنا کے مجھے
غم کا پتلا بنا دیا تو نے

لاکھ دینے کا ایک دینا ہے
دلِ بے مدعا دیا تو نے

کیا بتاؤں کہ کیا لیا میں نے
کیا کہوں میں کہ کیا دیا تو نے

سب بے طلب جو ملا مجھکو
سب بے غرض جو دیا دیا تو نے

تھا مرا منہ نہ قابلِ لبیک
کعبہ مجھکو دکھا دیا تو نے

جس قدر میں نے تجھسے خواہش کی
اس سے مجھکو سوا دیا تو نے

رہبرِ خضر و ہادیِ الیاس
مجھکو وہ رہنما دیا تو نے

مٹ گئے دل سے نقشِ باطل سب
نقشہ اپنا جما دیا تو نے

ہے یہی راہِ منزلِ مقصود
خوب رستے لگا دیا تو نے

مجھ گنہگار کو جو بخشدیا
تو جہنم کو کیا دیا تو نے

داغ کو کون دینے والا تھا
جو دیا اے خدا دیا تو نے

دلکو جب دیکھا عجب نیرنگِ قدرت اسمیں ہے
ایک آئینہ ہے لیکن سبکی صورت اسمیں ہے

لینے والے کی تو کوئی حد بھی ہے
دینے والیکو بہت سا چاہیے

تیرے جلوے کا تو کیا کہنا مگر
دیکھنے والے کو دیکھا چاہیے

کسکی طاقت ہے کرے کوئی برائی آپکی
ساری دنیا آپکی ساری خدائی آپکی

بھر دین عجب ادائین اُس شوخِ سیمتن مین
اک ٹیڑہ سادگی مین اک سیدہ بانکپن مین

ہر ادا مستانہ سر سے پاؤن تک چھائی ہوئی
اُف تری کافر جوانی جوش پر آئی ہوئی

بیمثل کیا اُس بتِ کافر کو خدا نے
مجھے کہ نہ سمجھے کوئی مانے کہ نہ مانے

تمکو چاہا تو خطا کیا ہے بتا دو مجھکو
دوسرا کوئی تو اپنا سا دکھا دو مجھکو

دل مین عاشق کے تصور سے کھٹک رہتی ہے
ان حسینون کی غضب نوک پلک ہوتی ہے

کہتے ہین وہ یہہ وصفِ گلِ نوبہار پر
طرہ ہے اپنی ایک جوانی ہزار پر

پری جمال بھی انسان ضرور ہوتا ہے
پھر اوس پر آنکھ ہوا چھی تو حور ہوتا ہی

اداے خاص ہی معشوق کیلیے نخوت
بُری بھی شکل ہو جب بھی غرور ہوتا ہے

انسان خوبرو ہون تو حورون سے کم نہین
یہ اِس چمن کی پھول ہین وہ اُس چمن کی پھول

تم شہرتِ جمال سے کس جا کہان نہین
مین اضطرابِ دل سے جہان ہون وہان نہین

اب شرم سے نظرین تری ملتی نہین ہین
یہ خانہ نشین گوشہ نشین پردہ نشین ہین

ایک بھی بات کا پورا نہین دیکھا معشوق
دل شکن سیکڑون ہین عہد شکن لاکھون ہین

جنت مین جائین ہم کہ جہنم مین جائین ہم
ملجائے تو کہین نہ کہین تجھکو پائین ہم

غم سے کہین نجات ملے چین پائین ہم
دل خون مین نہائے تو گنگا نہائین ہم

[illegible] مضامین

فلک نے کینہ لیا تو نے ظلم مین نے وفا | ازل مین وہ ہی ملا جسکو جو پسند ہوا

داغ کے دل کا تو کچھ بھید نپایا ہمنے | ایک حسرت سی برستی ہے مگر آنکھون پہ

حسرتین لیچلے اس بزم سے چلنیوالے | ہاتھ ملتے ہی اٹھے عطر کے ملنے والے

جو دل دکھا رہا ہے مزا ہر گھڑی مجھے | آنکھون سے سو برس بھی دکھایا نہ جائیگا

معشوق جائے حور ملے مے بجای آب | محشر مین دو سوال کرینگے خدا سے ہم

پاس اپنے دلگے رہنے دیجیے میرا بھی دل | اک خوشی کو چاہیے اک غم اٹھانے کیلیے

خلق کے اعمالنامے چھین لونگا حشر مین | گم ہوا ہے ہاتھ سے قاصد کے دلبر کا جواب

خط کو کمر سے باندھا آخر تو بوجھ اٹھایا | میری زبان بھی رکھہ لے ای نامہ بر دہن مین

تم سے بچکر اک وفا حصے مین اپنے آگئی | تمنے خوبی کونسی چھوڑی زمانیکے لیے

آرام کے لیے ہے تمہین آرزوی مرگ | اے داغ اور چین نپایا فنا کے بعد

لطف مے تجھسے کیا کہون زاہد | ہائے کمبخت تو نے پی ہی نہین

تم سے کیا شکوہ ہے گلہ اس سے | جس نے رسم وفا نکالی ہے

دل کو اس عاجزی سے دیتا ہون | کوئی جانے سوال کرتا ہے

آئین گے بیشمار فرشتے عذاب کے | میدان حشر غیر کی تربت مین چاہیے

تمہین نے داغ نزا سے ستم اٹھائے نہین | سلفت سی یونہین مرے یار ہوئی آتی تھی

عجب اپنا حال ہوتا جو وصالِ یار ہوتا
کبھی جان صدقے ہوتی کبھی دل نثار ہوتا

موت آتی ہے قیامت کو یہان تک آتی
پیچھے پیچھے کسی دامن کی لگی رہتی ہے

ترے وعدے پر ستمگر ابھی اور صبر کرتے
اگر اپنی زندگی کا ہمین اعتبار ہوتا

یار کا پاسِ نزاکت دلِ ناشاد رہے
نالہ رکتا ہوا تھمتی ہوئی فریاد رہے

مجھے مانتے سب ایسا کہ عدو بھی سجدہ کرتے
درِ یار کعبہ بنتا جو مرا مزار ہوتا

کیا نزاکت ہے کہ آئینے مین
عکس ساتھ کھنچا جاتا ہے

لاکھ آفتین آئین لاکھ حسرتین چھائین
اک ترے نہ ہونے سے بھر گیا مکان اپنا

کچھ تو پڑے دباؤ دلِ بیقرار پر
پارا بھرا ہوا مری تربت مین چاہیے

دوست اور ایسا دوست ایکدم مین مرجائے
دل غریقِ رحمت ہو تھا مزا جدا اپنا

وہ عید کو خود آئے ہین ملنے کے بہانے
یہ دن تو دکھایا شبِ فرقت کی دعا نے

یہ شیخ نے بوئے ہین یہان تخمِ ثواب آج
بکھرے ہین جو میخانے مین تسبیح کے دانے

جسدن سے ملا یا تو نے معشوق نہ ہم کو
اُس روز سے رکھا نہین تکیہ بھی سرہانے

مرجاؤن اگر مین تو ستم کون اٹھائے
زندہ مجھے رکھا ہے رقیبون کی دعا نے

قصوروار رہون مجھسے قصور ہوتا ہے
مگر جبھی کہ یہ دل ناصبور ہوتا ہے

ہمیشہ عذر بھی کرتے ہوئے نہین بنتی
وہان سوال یہی کیون قصور ہوتا ہے

جو مے پیون تو گنہگار کیا کرون واعظ
مجھے تو نام لیے سے سرور ہوتا ہے

اثر پزیر ہے دل گرم و سرد عالم سے
گھڑی مین نار گھڑی مین یہ نور ہوتا ہی

زہے نصیب طبیعت مین ہو جو آزادی
بہت بلاؤن سے انسان دور رہتا ہے

اُنھین نفرت ہوئی سارے جہان سے
نئی دنیا کوئی لائے کہان سے

وہ کوہ طور تھا موسیٰ کا حصہ
الٰہی مین تجھے دیکھون کہان سے

گیا ہون پہلی منزل تک تو مر کر
اب آگے جاؤنگا کیون کر وہان سے

اُنھین جس بات سے تھی سخت نفرت
وہی بیساختہ نکلی زبان سے

آپڑی سے ہے بحث میرے قطرہای اشک سر
آج بوندین گن رہا ہون ابر گوہر بار کی

یا الٰہی کوئی محشر مین نہو میرا رقیب
ورنہ لٹجائیگی دولت سب ترے دیدار کی

موت بھی سو بار آئی اور الٹی پھر گئی
شکل پہچانی نہین جاتی ترے بیمار کی

جس وقت مین نے توبہ کا سامان کر لیا
کچھ بادل آسمان پہ آکر برس گئے

قیامت آئی یہ خط کا جواب آیا ہے
ہائے بس مین ہون لیجائے کوئی آکر مجھے

کہانتک چھپے رہو گے کبتک تنی رہیگی
کسکی بنی رہی ہے کسکی بنی رہے گی

مگر تو اُنسے دیکھین آیندہ جو مقدر
یا دوستی رہیگی یا دشمنی رہیگی

تیرہ بختی نگئی اپنی تو جانا ہمنے
کہ کبھی رنگ زمانے کا بدلتا ہی نہین

یون دفن میرے ساتھ دلِ بیقرار ہو
چھوٹا سا اک مزار کے اندر مزار ہو

مری آہین رقیبون کی دعائین
یہ فوجین لڑ رہی ہین آسمان سے

وہی کہتا ہون مین سنتا ہون جو کچھ
ملی ہے یون زبان اُنکی زبان سے

عرصہ حشر مین اللہ کرے گم مجھکو
اور پھر ڈھونڈتے گھبرائے ہوئے تم مجھکو

ترکِ عادت سے مجھے نیند نہین آئیگی
کہین نیچا نہو اے گور سرانا تیرا

نکالون کسطرح خارِ تمنا سخت مشکل ہے
وہ اس ڈر سے نہین چھوڑتے کہ یہ کانٹون بھرا دل ہی

جب اُنکا امتحان کبھی تو مٹھی مین نیا دل ہی
الٰہی کیا حسینون کو بھی دستِ غیب حاصل ہی

بھلا دیکھین تو بازی کون لیجائے محبت مین
تم اپنے نام کے دلبر یہ اپنی نام کا دل ہی

بڑھا رہتا ہے کیا کیا طالبِ دیدار ہوکر
مرے پائے نگہ پر بھی گمانِ دستِ سائل ہی

خدا سے بھی دعا مانگو تو یہ کہتا ہے وہ کافر
ذرا غیرت نہین کیا یہ مسیحا بے صبر سائل ہی

جھڑکتے ہو مجھے کیون دور ہی سی پاس آنے دو
بڑھا کر ہاتھ دل دیتا ہون تم سمجھے ہو سائل ہے

ستم دیکھو وہ تسکین باندھتے ہین اپنی بسمل کی
کہ اپنا دم چرانا بھی وہان چوری مین داخل ہے

زہر بنکر دوا نہین آتی
مر رہا ہون قضا نہین آتی

ہم نہین سونگھتے کبھی وہ پھول
جس مین بوئے وفا نہین آتی

کوئی تو محبت مین مجھے صبر ذرا دے
تیری تو شکل وہ ہے نہ مین دون نہ خدا دے

خدا شرم رکھ لے مری عاشقی کی — وہاں امتحانِ وفا ہو رہا ہے

وفا پر مجھے بد دعا مل رہی ہے — خطا کیا تھی جسکی سزا مل رہی ہے

بدلتا نہین حال بیمارِ غم کا — بدل کر دوا پر دوا مل رہی ہے

چبانے لگے ہونٹ وہ بوسہ دیکر — یہ جھوٹے کو اچھی سزا مل رہی ہے

سنی ہے جو ظالم نے تاثیر اُلٹی — ہماری دعا کو دعا مل رہی ہے

موت زندہ چھوڑنے والی نہین — اس بلا سے کوئی گھر خالی نہین

اشارہ اُس نگہ کا روح افزا ہو نہین سکتا — کہ جادوگر سے اعجازِ مسیحا ہو نہین سکتا

شکایت دوست کرسکتے ہین تیری کر نہین سکتے — کہین ایسا بھی ہوسکتا ہے ایسا ہو نہین سکتا

ہو گئی دیکھیے کیسی مری میت ہلکی — دل سے نکلے ہین دمِ مرگ جو ارمان دو چار

کیا لطفِ ستم یون اُنہین حاصل نہین ہوتا — غنچے کو وہ ملتے ہین اگر دل نہین ہوتا

کیا تاک مین دم سے دلِ دشوار طلب ہے — وہ کام بگڑتا ہے جو مشکل نہین ہوتا

یہ داد ملی اُنسے مجھے کاوشِ دل کی — جس کام کی عادت ہو وہ مشکل نہین ہوتا

انکارِ میکشی نے مجھے کیا مزا دیا — سینے پہ چڑھ کے اُسنے خمِ مے پلا دیا

ہر اک کو مستعار دلِ مبتلا دیا — یون ہمنے اک زمانے کو عاشق بنا دیا

کوئی بھی طولِ روزِ جزا سے غرض نہ تھی — میری شبِ فراق کی ضد نے بڑھا دیا

گیا ہے عرشِ معلی پہ شور نالون کا
خدا بھلا کرے آزار دینے والونکا

کوئی خوبی نظر آتی نہین تجھہ مین ظالم
ای فلک پیری و صد عیب بجا کہتے ہین

لایا ہے مجھکو بختِ رسا بزم عیش مین
مجھسے ڈرو کہ دوست مرا آسمان ہی اب

عالم یاس مین گھبرائے نہ انسان بہت
دل سلامت ہے تو حسرت بہت ارمان بہت

ہو گئی فقط شریکِ دعا ایک بیکسی
میت پر اپنی آپ پڑہینگے نماز ہم

بیکسی صدمۂ ہجران کی مجھے تاب نہین
کاش دشمن ہی چلے آئین جو احباب نہین

دوڑ کر دستِ دعا ساتھ دعا کے جاتی
ہائے پیدا نہ ہوئی پاؤن مری ہاتھون مین

باتاثیر سے ہون دست گریبان کیسطرح
دستِ جنون کی مشق تو دستِ دعا نہین

بوجھ ڈالی نہ بہت دستِ دعا پر تاثیر
مجھکو ڈر ہے کہ مرا ہاتھ نہ اُتر جائے گا

آنکھین تری تلوؤ سے ملین کس طرح شبِ وصل
دو پھول ہے نرگس کے بنے ہین کفِ پا مین

تو دوست ہے کسطرح نہ لین تیری بلائین
ہم کو دیا کرتے ہین یہ دشمن کی بلائین

مرادین مان رہا ہون قضا کے آنیکی
بُری گھڑی تھی دلِ مبتلا کے آنیکی

شگافِ چرخ سے ای آہ کیا ہوا حاصل
کہ اور راہ کھلی ہر بلا کے آنے کی

نباہ ہو نہین نفسِ واپسین نقاہت سے
نہ آکے جانیکی طاقت نہ جا کے آنیکی

دنیا مین کوئی لطف کرے یا جفا کرے
جب مین نہین بلا سے مری کچھ ہوا کرے

فرقت کی شب یہ کام لیا دل کے داغ سے
ڈھونڈھا اجل کو تا بہ سحر اس چراغ سے

کھاتے ہین داغ دوست مری دلکے داغ سی
سچ ہے چراغ ہوتا ہے روشن چراغ سی

جو ہو سکتا ہے اس سی وہ کسی سی ہو نہین سکتا
مگر دیکھو تو پھر کچھ آدمی سے ہو نہین سکتا

نہ رونا ہی طریقے کا نہ ہنسنا ہی سلیقے کا
پریشانی مین کوئی کام جی سی ہو نہین سکتا

غضب کیا ترے وعدے پہ اعتبار کیا
تمام رات قیامت کا انتظار کیا

کسیکے عشقِ نہان مین یہ بدگمانی تھی
کہ ڈرتے ڈرتے خدا پر بھی آشکار کیا

امتحان نالۂ دل کا تو دکھا دون لیکن
یہ تو سمجھو کہ فلک ٹوٹ پڑیگا کس پر

کیا کیا فریب دلکو دیے اضطراب مین
انکی طرف سے آپ لکھے خط جواب مین

ساقی کا دل نہ توڑینگے ترکِ شراب سے
حاصل کسیطرح ہو غرض ہے ثواب سے

بیتابِ درد ہون تو دلِ رازدار ہون
لبریزِ شکوہ ہون تو زبانِ بریدہ ہون

افتادگی پہ بھی نہ گئی اسکی جستجو
گویا زمین پہ سایۂ مرغِ پریدہ ہون

آرزو بنکے رہا ہون کہ نکالے نہ فلک
اس گلی مین ہمہ تن آج تمنا ہون مین

میرے مرنے کی خبر سنکر کہا
واقعی کچھ بھی نہین انسان مین

رہیگا کوئی تو تیغِ ستم کے یادگارون مین
مری لاشے کی ٹکڑے دفن کرنا سو مزارون مین

اجل کا نام لین تقدیر کو روئین مجھی کو سین
مری قاتل کا چرچا کیون ہو میری سوگوارون مین

چاک ہو پردۂ وحشت سبھے منظور نہین — ورنہ یہ ہاتھ گریبان سے کچھ دور نہین

جفا کرتا ہے تو بدلے وفا کے — خدا کو مان اے بندے خدا کے

نہ خوش ہو اے بتو ہمکو ستا کر — ڈُروسو کارخانے ہین خدا کے

اب وہ یہ کہہ رہے ہین مری مان جائیے — اللہ تیری شان کے قربان جائیے

دنیا مجھے کہتی ہے بُرا حاضر و غائب — سمجھو تو سبب کیا ہے کہ مین کچھ نہین کہتا

تذکرہ نویسون کا قاعدہ ہے کہ جب کسی مشہور شخص کا کلام انتخاب کرکے ملک مین پیش کرتے ہین تو اُسکے ساتھ ساتھ مقابلتہً اور معاصرین شعرا کا ہمطرح کلام بھی لکھتے ہین۔ اور یہ اس لیے کہ دیکھنے والون کو مقابلہ کرتے وقت اپنی راے قایم کرنے کا کافی موقع ملے۔ مگر ہمنے مخصوص ایسا نہین کیا کیونکہ ایسا مقابلہ کرنے والے اور ایسی راے دینے والے وہی لوگ ہوسکتے ہین جنکو مبدءِ فیاض نے طبع سلیم اور راے مستقیم عطا کی ہے۔ ناممکن ہے کہ ایسے لوگون کی نظر وسیع نہو۔ اسلیے فضول تھا کہ ایسے دیکھنے والون کے سامنے اُنکا دیکھا ہوا کلام پھر پیش کیا جاتا۔ جو صاحب انصاف کی نظر رکھتے ہین وہ مرزا صاحب کے ان چند اشعار کو دیکھکر محاکمہ کرسکتے ہین۔ چونکہ کسی ہمعصر اساتذہ کا کلام مقابلتہً انتخاب نہین کیا گیا اسلیے حضرت اُستاذی کے اشعار

سرسری طور پر جو یاد تھے اور جو ذہن مین آئے لکھدیے گئے۔ نہ انتخاب
مین کوئی خاص اہتمام کیا گیا نہ کسی کے مقابلے مین شعر منتخب کیے گئے
غزلون کے بعد قصائد و مثنوی کا انتخاب بھی ضروری تھا کیونکہ اصنافِ سخن مین
انکا نمبر بھی بڑھا ہوا ہے گو مرزا صاحب نے غزلون کی طرح قصیدون کیطرف
زیادہ توجہ نہین کی تاہم جو دو چار قصیدے کہے ہین اُن سے معلوم ہوتا ہے
کہ آپکی قادر الکلامی اور ذکاوتِ طبع نے ہر ایک میدانِ سخن ہین اپنے توسنِ
فکر کی جولانی سے جھنڈے گاڑ دیے ہین۔ ان چند قصیدون کے سوا ایک
مثنوی بھی مرزا صاحب نے کہی ہے اُسکی عمدگی اور خوبی اہلِ ملک پر پوشیدہ
نہین۔ فصاحت و بلاغت۔ لطف بیان۔ سوز و گداز۔ اثر۔ تسلسل غرض جو
باتین مثنوی مین ہونی چاہئین اُنکے علاوہ یہ خوبی تمام مثنویون سے زیادہ
اُس مین ہے کہ سچا واقعہ اور آپ بیتی ہے اس خصوصیت نے جو رتبہ
اس مثنوی کو دیا ہے وہ کیسکو نصیب نہین۔ اب ہم اسجگہ قصائد و مثنوی کا مختصر
انتخاب کر کے ہدیہ ناظرین کرتے ہین۔

## قصائد

| مین ہوا بادیہ پیمان طرفِ ملکِ دکن | | سرمۂ چشم غزالان ہوئی گردِ دامن |
|---|---|---|

نازنینون کی کمر بید کی شاخِ لرزان
موجۂ ریگِ روان زلفِ پریشان کی شکن

بسترِ قاقم وسنجاب بنا سبزۂ دشت
تکیۂ مخمل وکمخواب ہر اک خشتِ کہن

قطرۂ شبنمِ ہر خار سے گوہر بے آب
زرد رو لالۂ کہسار سے ہر لعلِ یمن

شاخِ آہو پہ گمان پیچ وخمِ کاکل کا
سبزۂ دشت مین ہے سبزۂ نوخط کی پھبن

ذرّے ذرّے سے نمودار فروغِ انجم
جادے سے عیان کاہکشان کا جوبن

دیکھئے کوسون سے مسافر کہ یہ آئی منزل
صبحِ صادق کی طرح شامِ غریبی روشن

خاک اس دشت مین اڑتی ہی کہ اڑتا ہی عبیر
آ گئے اس خاک سے مٹی اثرِ مشکِ ختن

قوتِ نامیہ اس جوش پر اللہ اللہ
دانہ موتی کا جو بوئین تو ہو خرمن خرمن

چوکڑی بھولے جو اس دشت کی سونگھے خوشبو
کہ یہان آہوئے تاتار کا ہو نشہ ہرن

خارِ صحرا اُسے انگلی کے اشارے سے بتائے
راہ بھولے جو مسافر کوئی آوارہ وطن

دیدۂ غولِ بیابان نے جلائی مشعل
ہر بگولے سے عیان رقصِ بتِ نسرین تن

زندہ رہتا ہے تنِ عابدِ مرتاض کی شکل
خشک ہو کر بھی بیابان مین یہان نخلِ کہن

شجرِ طور کی مانند منور ہر نخل
ملگیا کیا کہین اس دشت سے وادیِ ایمن

آسمان سبز قدم ہوکے بنا سبز اختر
عکس افگن جو ہوا سبزۂ کہسار و دمن

ندیان کوہ کی ہین رشک دہِ جوئے شیر
جن سے پھیکی پڑے فردوس کی بھی نہرِ لبن

موجین کرتی ہوئی پھرتی ہی صبا مثل نسیم
لہلہاتے ہوئے سبزی کا نرالا جوبن

حورین پانی بھرین پنگھٹ کا جو دیکھین جمگھٹ
ہی اس انداز کا ہر ایک بتِ سیمین تن

ایسے جھرمٹ کیے باہم ہین ثریا تمثال
کہ زمین پر نظر آنے لگے پروین و پرن

اشہبِ خامۂ چالاک کی پھرتی ہی عنان
صفتِ دشت و جبل سے طرفِ شہر و چمن

قوتِ باصرہ و شامۃ ہمکو ہو نوید
باغ کی مدح مین گل کھلتے ہین گلشن گلشن

## مطلع ثانی

وہ طراوت کا اثر ہے کہ دمِ سیرِ چمن
پانی دینے لگے یوسف کا یہان چاہِ ذقن

برگ برگِ گل و گلزار یہان تک پھیلا
جس سے کوتاہ ہے گلچین کا سراسر دامن

لالہ و گل نے جو بھی ہے قبائے رنگین
دیتی ہے خلعتِ نوروزِ بہارِ گلشن

قلقلِ شیشہ کی آواز ہے بستان بستان
نوبہ مے پہ تقاضا ہے کہ بشکن بشکن

نوعروسانِ چمن مست ہوئے ہین کیا کیا

کھینچتی ہے کمر سرو کو بھی شاخِ سمن
وہ رطوبت کا اثر ہے کہ چمن مین خورشید
گوہرِ شبنم شاداب سے بھر لے دامن
بوئیے تخمِ محبت کو تو پیدا ہو وفا
ڈالیے پرتوِ رُخ کو تو اُگے سیبِ ذقن
لائے گر فصلِ خزان کو فلکِ نیلی رنگ
نیلی پیلی ہو غضب دیکھ کے اُسکو سوسن
پرِ پروانہ سے جھلے پہولون کا پنکھا ایسا
کہ مٹے شمع کی بھی دل کی لگن دل کی جلن
کیا عجب پہنچے وہان تک اثرِ فیضِ بہار
فلسِ ماہی بھی کہیلین صورتِ گلہائے چمن
گر یونہین فصلِ بہاری کا رہا جوشِ عروج
شاخِ طوبیٰ مین عجب کیا ہے کہلے نسترون
کس طرح دستِ حنائی نکرے نخلِ چنار
تیغِ اردی سے بہا پھرتا ہے خونِ بہمن

شہر اس شہر کا ہے نام یہی بلدہ ہے
فخر کلکتہ و مدراس نظیر لندن
ثانیٔ خلد و ارم بانیٔ تزئین و حشم
رو کش چین و ختن غیرت بغداد و عدن
چھپ گئی سقف فلک یون ترا ایوان بلند
تشتری ڈہانکدے جسطرح کوئی زیر لگن
روشنی ایسی جواہر کی دکانون مین عیان
جنکے نظارے سے ہو چشم تمنا روشن
ایسے عشرتکدے مین کیون نہ ہو خلقت دلشاد
ایسے مامن مین نہ کیونکر ہو زمانہ ایمن ❊
شحنۂ عدل کا وہ خوف ہے بازارون مین
نہین ممکن کہ جو برتن سے بھی کھڑکے برتن
ہاتھہ باندھے ہوئے پھرتے ہین یہان دست دراز
لب سیے رہتے ہین بیہودہ سرا و قت سخن
ذی خرد اتنے ہین ذی فہم ہین اتنے کہ یہان

کیا قباحت ہے اگر ماکی جگہ بولیے من

ناظم و ناثر و فرزانہ و دانا و ادیب

عالم و عاقل و علامہ ہر اک ماہر فن

حیدرآباد کا بجتا ہے جہان مین ڈنکا

نوبتین کیون نہ بجین دھوم سے باون باون

طفل مکتب بھی پڑھاتا ہے فلاطون کو سبق

خلق ہوتا نہین اس شہر مین کوئی کودن

حیدرآباد سے کیون جاے کہین عیش ابد

خوشتر از ملک سلیمان نہو کیون حب وطن

دشت و کوہ و چمن و شہر کی مداحی سے

ایسی تشبیب کو زیبا ہے کہین چار چمن

چمن آرائے دکن خسرو فیاض و جواد

جسنے شاداب کیا آب کرم سے یہ چمن

مدح مین اسکے پڑھون مطلع رنگین ایسا

جس سے اے داغ ہو شرمندہ بہار گلشن

# مطلع ثالث

خسروِ تیر فگن تیغ فگن شیر فگن — سیرِ محبوب علیخان مَلِکِ مُلکِ دکن

داد گر داد دہ و داد رس و داد رسان — فخرِ دین فخرِ نگین فخرِ زمان فخرِ زمن

پاک دل پاک نفس پاک نظر پاک نہاد — نیک خو نیک سیر نیک روش نیک چلن

قدر دان قدر کن و قدر فزا قدر شناس — حاکمِ علم و عمل بادشہِ فہم و فِطَن

آفتابِ شرف و اوج مہ عز و علا — شمع کاشانۂ دین اخترِ بختِ روشن

قاطعِ بغض و حسد قامعِ بیداد و ستم — بانئِ عیش و طرب ماحیِ آلام و حُزن

مجمعِ جود و سخا مصدرِ الطاف و عطا — معدنِ حلم و حیا مخزنِ اوصافِ حسن

صاحبِ جاہ و حشم وارثِ دیہیم و سریر — مالکِ سیف و اقلیم ظلِّ قدیرِ ذوالمن

تیرے انوار کا پرتو ہے کہ ہے پرتوِ مہر — تیرے اخلاق کی خوشبو ہے کہ خوشبوئے چمن

مات ڈالا ہے محالات میں بخشش نے تری — کہہ سکے کون عطا کو ترے مہا مکن

وہ گہر بار ترا دستِ کرم ہے شاہا — آگے اس فیض کے پانی بھرے بھادوں کی بھرن

ان برستی ہے دکن میں یہ مثل ہے مشہور — تو نے برسائے گہر فیض سے معدن معدن

فیض سے ہے کوہ بیابان کو بھی ہنگامِ نثار — لیتے ہیں لعل و گہر دونوں بچھا کر دامن

کوئی سختی کرے اس عہد میں کیا ممکن ہے — موم سے بڑھ کے ہوا نرم مزاجِ آہن

عہد مین تیرے جو معدوم ہی کیا ہی یہ ہے — کاوش و کینہ و آزار و غم و رنج و الم
جو وسلطان سی وہ ممنوع ہوئی طرز سوال — زخم پہیلائے جو دامن تو بنے تر دامن
وہ بھی چھپ چھپ کے یہان دیکھتا ہی اپنی ہوس — زخم مین ٹانکے ہین یا درد کے در پر چلمن
حکمت آموز فلاطون سے ہے تری عقل سلیم — بات پختہ ہے تری راے تری مستحسن
ریشۂ سیخ ز قوم اسکو بناتی ہے زرین — تیرے اعدا کا نہ بیکار گیا تار کفن
آتش قہر سے رستم کا بھی ہو زہرہ آب — شمع کی طرح سے گھلیاے تری تیغ مین تن
تیرے مداح ہین سب اہل نظر اہل کمال — آنکھ مین گھر ہے ترا تو ہے زبان پر مسکن
سوز با ہین گل صد برگ سمجھے لے قرض ہزار — تو کرے لاکھ طرح سے وہ تری مدح سخن
ہین ترے عہد عدالت مین شکستہ احوال — دل شکن عہد شکن توبہ شکن روزہ شکن
بتکدون مین ہے یہ ماتم تری دینداری سی — بانگ ناقوس یہ ہوتا ہے یقین شیون

دیگر

آج وہ روز مبارک ہے وہ ہی یوم سعید — کہ گلے ملتی ہے خود شاہ کی اقبال سی عید
دہوم سی دہوم خوشی سی ہی خوشی چار طرف — تشنگان مے گلگون کی بر آئی امید
آج میخانے پہ رندون کی چڑہائی دیکھو — توڑ ڈالین نہ کہین میکدے کی سینہ سپر
آج ہین قفل در میکدہ وا ہوتا ہے — دست زاہد مین عوض پیر مغان کی ہی کلید

آج وہ دن ہے کہ پیتے ہیں اُسی مے کو مدام — کی ہو دو چار برس پہلے جو ساقی نے کشید

ہاں پیو بادہ کشو دیکھیں تو کتنا دم ہے — خود ہی ساقی کی طرف سے یہی تاکیدِ اکید

تلخیِ بادہ ہے وہ آج کے دن لذت بخش — ہونٹ چاٹا کرے اک گھونٹ جو پی لے جمشید

زاہدِ خشک کے بھی مُنہ میں بھر آئے پانی — دستِ ساقی میں بھرا دیکھے اگر جامِ نبید

حسن میں تلتے رہیں یوں ڈالکے جھولا مہوش — جسطرح برج میں میزان کی فلک پر ناہید

اعتدال آب و ہوا کا ہے عجب روح فزا — زہر بھولے سے کوئی کھائی تو وہ بھی ہو مفید

ذہن کیا کند ہو ہوتے نہیں ہتیار بھی کند — مثلِ یونان نہیں بلدے میں کوئی شخص بلید

خبثِ نفس اہلِ دکن میں نہ رہا نام کو بھی — نہ ملے بہرِ دوا ڈھونڈھے سے گر خبثِ حدید

نبضِ خورشید میں پائے جو حرارت تو فلک — تخم سے قطرۂ شبنم کے بنا دے تبرید

دیدنی ہے یہ بہارِ چمنِ بوقلمون — دیدۂ دل سے کرے غور جو ہو فرصتِ دید

چمنِ دہر میں سو بار خزاں آئے تو کیا — نہ ہو پژمردہ و افسردہ گلِ وصفِ حمید

جو ہے بیگانہ تعلق سے یگانہ ہے وہی — کہ عجب شے ہے زمانے میں تفرد تفرید

نیک و بد کا ہو ہر اک بات میں انکو خیال — دوست سے وعدہ وافق ہو تو دشمن سے وعید

وہی شہ زور رہا جس نے دبایا اسکو — نفسِ سرکش کو سمجھے کہ یہی دیو مرید

بس خبردار ہوا ای داغ ذرا ہوش میں آ — پندِ عطار کی اس مدح میں کیسی تقلید

دیدۂ دل سے اُٹھا پردۂ غفلت غافل
دیکھ سامانِ شہانہ کہ یہ ہے قابلِ دید

آج دربارِ گہربارِ شہِ والا ہے
چھائی ہے کیا درودیوار پہ دربار عید

ہوش آتے ہی یہ مطلع مرے لب پر آیا
کی فرشتون نے بھی مضمون کی جسکی تائید

## مطلعِ ثانی

جشنِ آراستۂ شاہ کی مدت ہے مدید
کیا عجب دیکھے اگر جیکے دوبارہ جمشید

شاہ وہ شاہ سلیمان حشم و آصف جاہ
شاہ وہ شاہ فریدون فر و ضحاک عبید

صاحب بخت خوش و فرخ و فیروز و سعید
میر محبوب علیخان شہ یکتا و وحید

غصہ و قہر ہے کم سہو و خطا اُس سے بھی کم
رحم و الطاف فزون داد و دہش اُس سے مزید

گم ہوا عہدِ عدالت مین تشدّد ایسا
نہ لکھین رسمِ کتابت مین بھی کاتب تشدید

وقتِ انصاف کرے تھوڑی خطا پر بھی نظر

وقتِ الطاف و کرم عفو کرے جرمِ شدید
سیدھے ہو جاتے ہین اس عہد مین بانکی ترچھے
کہین مٹجاے نہ ابروے حسینان کی کشید
شمعِ اقبال سے یون چہرۂ زیبا روشن
جیسے والشمس کی تفسیر سے قرآنِ مجید
تیرہ باطن نظر آے نہ کوئی کور سواد
دلکی قندیل مین روشن ہے چراغِ امید
حیدرآباد رہے شاہ کے دم سے آباد
جس سے ہر صورتِ اسلام نمودار و پدید
مسجدون مین ہے یہان شورِ اذان و تکبیر
خانقاہون مین یہان سلسلۂ حمدِ حمید
کہین تعلیم و تعلم ہے بدرس و تدریس
کہین قرآن کی تلاوت ہے بحسنِ تجوید
ہے کہین تذکرۂ عینیتِ ذات و صفات
ہے کہین مشغلۂ ذکرِ شہود و توحید

کیون نہو محکم و مضبوط بنائے اسلام

شاہِ دیندار کو ہر دم ہے لحاظِ تشئید

مدح حاضر مین پڑھون مطلعِ روشن ایسا

کہ چمک جائے مرا بخت بھی مثلِ خورشید

## مطلع ثالث

یون سلاطینِ دکن مین ہے ترا دورِ سعید

جسطرح سارے مہینون مین مبارک عید

چار آنکھین ہین زمانے کی زمانے مین ترے

چشمِ لطف ایک بڑھی ایک بڑی چشمِ اُمید

مان جاتے ہین تری راے جہان آرا کو

اہلِ تفہیم مین ہوتی ہے جہان گفت و شنید

یون تری راے کے پیرو ہین تمام اہلِ خرو

جسطرح اہلِ تسنن مین سب اہلِ تقلید

دس سے دس لاکھ جو بنجائین عقولِ عشرہ

کرسکین وہ نہ تری راے کی ہرگز تردید

ہو گیا تیرے زمانے مین فلک کم آزار

درد ہوتا نہین عشاق کے دل مین بھی شدید

چرخ کانپ اُٹھے لرز جائے زمین دہشت سے

الامان وقتِ سیاست جو کرے تو تہدید

رسیان باندھ کے رکھے جو عدو اپنی عمر

تو بھی ہرگز نہ بنے حبلِ متین حبلِ ورید

تو وہ ممدوح معرّف ترے شاہانِ زمن

مین وہ مداح کہ قایل مرے سحبان ولبید

تجھسے آسایشِ مخلوق خدا کا ایجاد

مجھسے آرایشِ اندازِ سخن کی تجدید

ہین سپہدار ہزارون ترے منقاد و مطیع

سیکڑون اہلِ سخن سحر بیان میرے مرید

اسطرح حکم مین تیرے نہین ہوتا اجمال

جسطرح شعر مین میرے نہین ہوتی تعقید

تجھکو شایان ہے مری رتبہ فزائی کے امور

مجھکو زیبا ہے تری مدح و ثنا کی تمہید
نہین جچتے ہین مجھے اشراق و مشائین کچھ
تھے فلاطون و ارسطو مرے شاگرد رشید
ہے وہ ٹکسال سے باہر جو کسوٹی نہ چڑھے
نقرۂ ماہ نہ لون مین نہ طلاے خورشید
شاہ سے مرتبہ و منصب و خلعت کی عطا
داغ سے مرحمت نعمت شاہی کی رسید

دیگر

کیا جوان بخت و جوان سال ہوا ہے عالم
فلک پیر بھی کھاتا ہے جوانی کی قسم
ہو گئی فصل بہاری مین بھی اب کے برسات +
جوش سے ابر بہاران کے ہوا یہ عالم
چرخ پر چھائی ہین اسطرح گھٹائین کالی
جسطرح ہون رخ معشوق پہ زلفین برہم
ہے سیہ ابر مین اس روپ سے بگلون کی قطار

انجمِ کاہکشان کی ہو لڑی جیسے مبہم
گردِ افلاس کو بھی ابرِ کرم دہوتا ہے
تارِ بارش مین ہے موتی کی لڑی کا عالم
جوشِ پر رحمتِ باری سے ہے تعجب کیا ہے
چاہِ بابل کا دھوان بھی جو بنے ابرِ کرم
کہین بادل کی گرج ہے کہین بجلی کی کڑک
کہین بوندونکی پھوارین کہین برسے چھم چھم
نعرۂ مست کا بادل کی گرج مین انداز +
نگہِ شوخ کا بجلی کی تڑپ مین عالم +
ابرِ نیسان سے ہوئی ایسی تری خشکی مین
گائین دیپک تو اُٹھے شعلہ کی جا موجۂ یم
آبِ شمشیر مین جوہر ہے بشکلِ ماہی +
آبِ آئینہ مین غواص ہے عکسِ آدم
پسلیان اب نہین دریا کی دکھائی دیتین
خوب تن تن کے روان ہونے لگے موجۂ یم

کشتیون مین کہین جلسے ہین چڑھے دریا کے
ہو رہی ہین کہین تیراکون مین شرطین باہم
قوتِ نامیہ ایسی ہے تو کچھ دور نہین
دوڑین اُٹھ اُٹھ کے زمین پر سے اگر نقشِ قدم
خاک مین جان ہے ایسی کہ نہین اس کا عجب
زندہ ہو جائین اگر زیرِ زمین اہلِ عدم
نارِ دوزخ بھی بنے آج گلستانِ خلیل +
اخگرِ سوختہ بھی ہون گلِ گلزارِ ارم +
بات کی شاخ مین بھی آج وہ ہے استحکام
توڑنا چاہین تو ٹوٹین نہ کبھی قول و قسم
اثرِ بادِ بہاری سے تعجب کیا ہے +
گلفشان صورتِ گلزار ہو نخلِ ماتم
ارض کو فوق سما پر ہے اسی موسم مین
کہ زمین لوحِ زمرد ہے فلک ہے نیلم
وقتِ انشا اثرِ تازگیِ مضمون سے +

شاخِ سرسبز بنے ہات مین کاتب کے قلم
خطِ گلزار ہو قرطاس پہ کھینچین جو لکیر
ہو برنگِ رگِ گل ریشۂ سوراخِ قلم
ہے وہ بالیدگیِ سبزۂ سرراہ گہر
زور سے جسکے اکھڑ جاتے ہین رہرو کے قدم
شوخیِ رنگ سے مہندی کے ہے فق رنگِ شفق
لالۂ باغ پہ ہے لال پری کا عالم
کہین طاوسِ چمن کی ہے نواے دلکش
کہین آتی ہین پپیہون کی صدائین پیہم
ہے کہین گل کی مہک تو کہین بلبل کی چہک
کوک کوئل کی ہے ارگن سے بھی خوشتر ہر دم
نکہتِ گل کا اثر ہو نفسِ مطرب مین
گائین اس فصل مین گر رام کلی اہلِ نغم
بھینی بھینی ہے وہ خوشبو کہ معطر ہو دماغ
ٹھنڈی ٹھنڈی وہ ہوائین ہین کہ دل ہو خرم

بوسے لیتا ہے شگوفے کے شگوفہ کھلکر
شلخ سے شاخ گلے ملتی ہے کیا کیا باہم
روز ہر باغ مین ہین گلبدنون کے جلسے
چندریان ساڑیان سُرخ اُسپہ ترشح کم کم
یہ ہے موجود وہ معدوم یہ تازہ وہ کہن
باغِ محبوب کہان اور کہان باغِ ارم
بزمِ عشرت کا عجب رنگ ہے اس موسم مین
گاتے ہین گونڈ ملار اہلِ طرب اہلِ نغم
سبعہ سیارہ کو بھی یمن و شرف حاصل ہے
معتدل آج کے دن چارون عناصر باہم
نہ ہے گرمی نہ کہین حد سے زیادہ سردی
حیدرآباد مین ہے فصل کا ایسا عالم
روز نوروز ہے وہ فرخ و مسعود و سعید
کہ زحل کی بھی سعادت نہین برجیس سے کم
عکس بھی اسکا کرے بیضۂ فولاد کو چور

بیضۂ بازیِ نوروز ہے وہ مستحکم

آج وہ قدر ہے اُنکے جو مقابل کیجے

تاجِ پرویز کے موتی نہ خریدے عالم

بیضۂ مرغ کو گر بیضۂ گردون سے لڑائین

خطِ محوُر سے لکیر اُسمین ہو ثابت ہر دم

شور ہے قلقلِ مینا کا چلو آؤ پیو

مغبچون نے بھی مچا رکھی ہے کیا کیا اودہم

لائے میخانہ پہ کیا آج قدم ہی پھسلے

پھسلے مومن کا جو ایمان تو ہندو کا دھرم

محو و بیخود بھی کوئی آپ سے اُٹھ سکتا ہے

محفلِ عیش ہے جم جائے یہان بیٹھ کے جم

جشنِ نوروز ہے دربارِ شہِ والا ہے

اہلِ دربار ہزارون ہین یہان کم سے کم +

منصب و خلعت و جاگیر و خطاب خدمت

خیر خواہون کو عطا آج ہوئے ہین پیہم

عکس بھی نذر گزارون کا ہوا نذر گزار

جابجا آئینے ایوان مین ہین قدِ آدم

شاہ کے نام سے ہوتی ہے محبت پیدا

کیون نہ محبوبِ دلِ خلق ہو اسمِ اعظم

نام لیجے اگر اسکا تو آسیدم کھلجاے

عقدۂ کار ہو کیسا ہی جو دشوار واہم

خسروِ نامور و بادشہِ نام آور *

شان مین جسکی کیا داغ نے مطلع یہ رقم

مطلع ثانی

صاحبِ طبل و علم مالکِ شمشیر و قلم

میر محبوب علیخان شہ فرخندہ شیم

مالکِ مملکت و مال و منال و مکنت

صاحبِ دبدبہ و طنطنہ و جاہ و حشم

کوکبِ ملک دکن ماہِ منیرِ دولت *

مہرِ اقبال و حشم چشم و چراغِ عالم

بخت و اقبال و دماغ و نگہہ و دل روشن

فہم و ادراک و ذکا و عمل و علم علم

جسکے جلوے سے چمک مہرِ جہانتاب کی ماند

جسکے چہرے سے دمک ماہِ فلک کی مدّ ہم

بذل میں عدل میں ہے حاتم و کسریٰ کی مثال

رزم میں بزم میں ہے ثانیِ اسکندر و جم

ایسی سطوت ہے کہ تھراتے ہیں اہلِ آزار

موت بھی ڈھونڈھتی ہے اپنے لیے راہِ عدم

شاہ کا حرفِ سیاست جو ہوا ہے مشہور

خوف سے دانت نکالے ہوے ہیں سینِ ستم

ہیبتِ شاہ سے کہسار ہے پانی پانی

اگر آزر بھی تراشے کبھی تر شے نہ صنم

بازوے باز میں ہو پرورشِ بچۂ قاز

اور بزغالے کو آغوش میں پالے ضیغم

گنجِ سلطان کی اگر دیکھ لے کثرت قارون

تو وہین ساتھہ دوالے کے نکلجاے بھرم

اے زہے جود کہ ہے خوانِ عطا خوانِ خلیل

اے زہے فیض کہ ہے دستِ سخا ابرِ کرم

قدر ایسی ہے سپاہی کی جو پاتا یہ دور

چھوڑ کر خدمتِ کاؤس کو آتا رستم

نیکیان شاہ کی لکھی ہین ازل ہین جو بہت

کچھ تعجب نہین فرسودہ ہون گر لوح و قلم

مدحِ حاضر ہین لکھہ اے داغ وہ مطلع بیمثل

سُنکے احسنت کہے جسکو زبانِ عالم *

## مطلع ثالث

کیا عجب ناموری سے تری اے بحرِ کرم

فلس ماہی پہ ترا سکہ ہو مانندِ درم *

جمع ہین ایک تری ذات مین کتنے اوصاف

بذل و انصاف و ہنر پروری و لطف و کرم

نورِ ایمان سے وہ روشن ہے دلِ پاک ترا

دیکھے یہ جلوہ تو پروانہ بنے شمعِ حرم

اور بھی دوسری پیدا ہو برابر کی اجل

ملک الموت بھرے گر تری تلوار کا دم

تو جو چاہے نہ رہے دہر مین کھٹکا باقی

ماہیِ بحر کا بھی خار سے خالی ہو شکم

گر کسی رُخ پہ ٹھہرے تری جنسِ حسنات

تو فرشتون کو یہ لالچ ہو کرین بیع سلم *

ہے دمِ معرکہ حاصل تجھے وہ استقلال

قطب تارے کی طرح سے نہ ہٹے تیرا قدم

کعبۂ مقصدِ آفاق ہے تیرا دیدار

مُردُمِ دیدہ ہون قربان صفتِ طوفِ حرم

تیرے ہی دستِ سخاوت کی کرامت کہیے

یون جو بے پاؤن کے چلتا ہے زمانے مین درم

تیر حکمی ہے ترا حکم کہ ٹلتا ہی نہین

قدر انداز ہے تو مثلِ قضائے مبرم

تیرے بدخواہ کو ہر طرح سے غمگین پایا
اُسنے اُلٹا بھی الم کو تو ملا وہ ہی الم
حشر تک قبر سے ہو یہ ندا اُٹھن آئین
ہائے غم وائے الم ہائے غضب وائی ستم
یون ہے مردود عدو بارگہِ عالی سے
جسطرح رکھہ نہ سکے خرچ پہ ابلیس قدم
سامری فن بھی عدو ہو تو نہوا اُسکا گزر
چوب دربان مین ہے موسیٰ کے عصا کا عالم
ہے ازل سے یہ ترے در کا سلامی شاہا
پشت سے پیرِ فلک کی اسی تسلیم سے خم
دخل کیا ہو جو ترے عہد مین کوئی برباد
کہ پر کاہ کو رکھتی ہے بھگو کر شبنم
حیدر آباد سے جنت کے سواد ادرالامن ہو
کہا کے گندم نہ یہان سے کبھی نکلے آدم

## دیگر

جود و سخا نظام کی ہمت کے ساتھ ہے
وابستہ خلق و امن و دولت کے ساتھ ہی

دنیا مین نام آپکا شہرت کے ساتھ ہے
شہرت بھی ہی اگر تو حکومت کے ساتھ ہی

دل مین جو حوصلہ ہی تو جرأت کی ساتھ ہی
آنکھون مین ہی حیا تو مروت کے ساتھ ہے

آصف کو الفت ایسی رعیت کی ساتھ ہے
جیسے رسولِ پاک کو امت کے ساتھ ہے

چونتیسوین ہے سالگرہ اب حضور کی
ساعت یہ نیک ہے وہ سعادت کی ساتھ ہے

کیونکر خطاب مین نہ فلاطونِ عصر ہو
جو بات ہے وہ فہم و فراست کے ساتھ ہی

جو ہے خدا کا حکم وہی بادشاہ کا
طاعت کا لطف ہمکو اطاعت کے ساتھ ہے

کیا اتباع حکمِ شریعت ہے رات دن
کیا اعتقاد اہلِ طریقت کے ساتھ ہے

بدخواہ کا نظر سے کلیجا نکل پڑے
وہ دبدبہ حضور کا سطوت کے ساتھ ہی

اولاد سے زیادہ ہی منظور پرورش
کیسی رعایت اپنی رعیت کے ساتھ ہے

جو کام مقتضی ہے ریاست کی واسطے
سطوت کے ساتھ ہی وہ سیاست کے ساتھ ہی

کیونکر ہرا بھرا نہ رعیت کا باغ ہو
مثمر یہ بادشاہ کی نیت کے ساتھ ہے

مسکین نواز بھی ہے مسافر نواز بھی
کیا پرورش اہالی غربت کے ساتھ ہی

دنیا کی ہے زبان پہ شاہ دکن کا لطف
چرچا یہی تو حرف حکایت کے ساتھ ہی

جرم و خطا کے واسطے تفتیش ہی بدیر — عفوِ خطا اگر ہے تو عجلت کے ساتھ ہے

یہ اتحاد چاہیے انسان کے لیے — سیرت کا حسن خوبیِ صورت کے ساتھ ہی

نوکر کی آبرو سے ہی آقا کی آبرو — کیا پرورش ہر ایک کی عزت کے ساتھ ہی

آصف دلیر و شیر فگن وہ ہے جسکی دھاک — سارے بہادرون مین شجاعت کے ساتھ ہے

آصف ہی وہ خلیق کہ باغِ جہان مین آج — خوشبوے خُلق جسکی لطافت کے ساتھ ہے

آصف کا وہ ہی طالعِ فیروز و ارجمند — جسکا عروج شوکت و حشمت کے ساتھ ہی

آصف کا حق تھا حق نے جو شاہِ دکن کیا — جو کام ہے خدا کا وہ حکمت کے ساتھ ہی

کیا منصفی ہی طبع مین بد شعور سے — کیا راستی مزاج مین خلقت کے ساتھ ہی

اہلِ زمین کو فخر نکیون ہو کہ واسطہ — اک آسمانِ جاہ و جلالت کے ساتھ ہی

دستِ نظام مین رہے یارب عنانِ دین — اسلام جب تک اسمِ شریعت کے ساتھ ہے

آصف رہے ہزار برس جسکی سلطنت — شان و شکوہ و شوکت و عظمت کے ساتھ ہے

یارب دعا ہو داغِ دعاگو کی مستجاب
اسکی دعا اُمیدِ اجابت کے ساتھ ہے

## مثنوی

ساقیا مین اگر دعا مانگون — تو بجز مے کے اور کیا مانگون

یہ دعا اور کامیاب ہو — یہ دعا اور مستجاب نہو

یہ دعائین قبول ہو جائین — پارسائی کے پھول ہو جائین

منہ سے نالے اگر نکالون مین — خمِ گردون کو چھید ڈالون مین

دردِ مے سطحِ خاک یکسر ہو — کرۂ نار آتشِ تر ہو

موجزن ہو وہ بادۂ گلگون — بطِ مے کی طرح پھرے گردون

خمِ گردون سے آسے چھن کے شراب — ساقیِ مے ہو چادرِ مہتاب

خمِ مے آسمان ہو جائے — میکدہ ہر مکان ہو جائے

نمکِ شور قند کا ہو جواب — سر کے پر ہو یقینِ بادۂ ناب

کاسۂ مے حباب ہو جائے — آبِ قلزم شراب ہو جائے

مہِ انور بسانِ ساغر ہو — ہالۂ مہ دہانِ ساغر ہو

ساغرِ بادہ اخترِ تابان — بیل انگور کی ہے کاہکشان

گل مین ہو رنگ ساغرِ مل کا — شورِ قلقل ہو نالہ بلبل کا

گریۂ شمع بھی ہو مستانہ — گرے مستون کی طرح پروانہ

محتسب شوق سے ہو مے آشام — لبِ قاضی پہ واشربوا ہو مدام

رات دن شغلِ مے پرستی ہو — ساری دنیا ہو اور مستی او

مردمِ دیدہ منکِ شرابی ہو
آنکھہ پیدا ہو تو گلابی ہو

خوف کیسا کہان کی بے ادبی
انتہا کی ہے مجھکو تشنہ لبی

کسکو اندیشۂ گنہگاری
اور ہی شے ہے رحمتِ باری

مۓ گلفام کے مزے لوٹین
ساغر و جام کے مزے لوٹین

اس پری کی ہے حور کی صورت
ہے یہی نار نور کی صورت

## بیانِ حالتِ فراق

اے فلک داد خواہ ہون تجھسے
طالبِ رشکِ ماہ ہون تجھسے

یہ ستم دیکھ اور مجھکو دیکھ
یہ الم دیکھ اور مجھکو دیکھ

وہ نکیلی ادائین دہیان مین ہین
وہ سُریلی صدائین دہیان مین ہین

گر نہین وصل یار جانی کا
لطف کیا ایسی زندگانی کا

ہجر باعث ہے خستہ جانی کا
ہجر دشمن ہے زندگانی کا

ہجر سے زخمِ جانستان بہتر
ہجر سے مرگِ ناگہان بہتر

ہجر دنیا سے لیکے جاتا ہے
عاقبت خاک مین ملاتا ہے

دم پہ بنتی ہے ہجر کے غم سے
اس کو پوچھو جنابِ آدم سے

تیرگی ہے جو یہ شبِ غم مین
ہے سیہ پوش ہجر ماتم مین

ہوے سر طول کر شبِ ہجران
اشکِ شبنم سے صبح تک گریان

اس سیاہی مین کیا سحر ہو نمود
گھر گیا دودِ آتشِ نمرود

دیکھ کر آہِ آتشین کے شرر
دانت پیسا کیے بہت اختر

داستان گو ہے نالۂ شبگیر
خوب سوتی ہے چین سے تقدیر

کیون فلک انتہائے جور بھی کچھ
ظلم باقی رہا ہے اور بھی کچھ

یون کسیکو ہلاک کرتے ہین
یون جلاتے ہین خاک کرتے ہین

ہمہ تن یاس کر دیا تو نے
ستیاناس کر دیا تو نے

دل ستانے سے درگزر ہی نہین
آہِ مظلوم سے حذر ہی نہین

ہو گئے خاک منچلے لاکھون
مر گئے کاٹ کر گلے لاکھون

مین ہی کیا ہون تری جفا کے لیے
رحم کر رحم کر خدا کے لیے

کسی کروٹ سے کل نہین آتی
نہین آتی اجل نہین آتی

جی بہلتا نہین کسی صورت
دم نکلتا نہین کسی صورت

ضعف سے دونون ہل گئے پہلو
چینِ بستر سے چھل گئے پہلو

چشم نمناک ہے تو دل غمناک
سینہ صدپارہ و جگر صدچاک

تپِ دوری نچوڑتی ہے مجھے
دمبدم روح چھوڑتی ہے مجھے

ضعف سے قلب تھرتھراتا ہے | درد بھی اُٹھکے بیٹھ جاتا ہے
چشمِ پرخون سے ندیان جاری | ریشِ ناخن سے تن پہ گلکاری
چبھتی ہے کوئی شے کلیجے مین | ہوک سی اُٹھتی ہے کلیجے مین
دل کی حالت بُری ہے سینے مین | سانس چلتی چھری ہے سینے مین
لگ گئی کس کی بد دعا مجھکو | میرے اللہ کیا ہوا مجھکو
دل سے پہرون کلام کرتا ہون | زندگی کو سلام کرتا ہون
غمِ جانکاہ میہمان دل کا | اشکِ غماز رازدان دل کا
جب فلک پر نگاہ جاتی ہے | عرشِ اعلیٰ تک آہ جاتی ہے
پہنچی ہے آسمان تک فریاد | نہ گئی اُن کے کان تک فریاد
دودِ دل سائبان ہے گویا | دوسرا آسمان ہے گویا
راتدن مجمع پریشانی | خانہ آباد خانہ ویرانی
دل مین ہر آن کاہشِ دوری | لب پہ ہر وقت ہائے مہجوری
دل ہے بیتاب تو جگر بےچین | ہے مصیبت مین گھر کا گھر بےچین
دل مین ہر وقت ایک تازہ ملال | انقلابِ زمانہ شاملِ حال
نامرادی مراد پاتی ہے | تلخ کامی مزے چکھاتی ہے

نامور ہے وہ میری گمنامی — پر اثر ہے وہ میری ناکامی

یہ جو لکھے قلم زبان نہ رہے — لوح محفوظ تک نشان نہ رہے

بیکسی میری غمگسارون مین — نا اُمیدی امید وارون مین

لطف ملتا ہے جان کھونے سے — شاد ہون راتدن کے رونے سے

چشمِ تر پر ہے گوشہ دامان کا — چاک ہنسنے لگا گریبان کا

لحدِ تنگ کنجِ تنہائی ہے — جیتے جی مُنہ پہ مردنی چھائی

چارہ گر سے دوا نہین ہوتی — نہین ہوتی شفا نہین ہوتی

دردِ دل کا علاج مشکل ہے — بچگئے کل تو آج مشکل ہے

کل جو اُمید تھی وہ آج نہین — مرضِ موت کا علاج نہین

جان جاتی ہے دل کے آنیسے — موت آتی ہے اس بہانے سے

گرد بیٹھے طبیب روتے ہین — مجھکو میرے نصیب روتے ہین

نبضین چھوٹی ہوئی طبیبون کی — پیش چلتی نہین غریبون کی

ہر کوئی اپنی اپنی کہتا ہے — رائے مین اختلاف رہتا ہے

جو اطبائے وحشتِ دل ہین — اُنکو کپڑے چھڑانے مشکل ہین

جو عیادت کو میری آتا ہے — دیکھکر دور ہی سے جاتا ہے

میری باتون سے وہم آتے ہین | سننے والون کے ہوش جاتے ہین

بات کی بات مین پلٹ نہ پڑے | یہ سڑی ہے کہین لپٹ نہ پڑے

مژدۂ وصل کب سناتے ہین | لوگ یٰسین پڑھنے آتے ہین

دشمنِ نام و ننگ کون کہ مین | اپنے جینے سے تنگ کون کہ مین

بسملِ اضطراب کون کہ مین | مبتلاے عذاب کون کہ مین

تیرِ غم کا نشانہ کون کہ مین | پائمالِ زمانہ کون کہ مین

عاشقِ بے وقار کون کہ مین | سب مین بے اعتبار کون کہ مین

مضطر و ناشکیب کون کہ مین | صیدِ دامِ فریب کون کہ مین

چشم برراہِ یار کون کہ مین | ہمہ تن انتظار کون کہ مین

تیغِ حسرت اُتر گئی دل مین | بیقراری ٹھہر گئی دل مین

اشک امڈے برس گئین آنکھین | دیکھنے کو ترس گئین آنکھین

شوق کہتا ہے میرے ساتھ آؤ | ضعف کہتا ہے بیٹھ بھی جاؤ

چین ملتا نہین کہین مجھکو | آسمان ہو گئی زمین مجھکو

موت آے یقین نہین آتا | نفسِ واپسین نہین آتا

اب کہان وہ صفائیان منھہ پر | چھٹ رہی ہین ہوائیان منھہ پر

رنج کھاتا ہون اشک پیتا ہون
یہی کھاپی کے روز جیتا ہون

جتنے ارمان ہین مرے دلمین
سب وہ پیکان ہین مرے دلمین

کھیل کوئی نہ عمر بھر کھیلے
ہم جو کھیلے تو جان پر کھیلے

پھوٹ کر روے پاؤن کی چھالے
بہ گئے جن سے ندیان نالے

گر ہون روکش یہ دیدۂ پرنم
پانی پانی ہو گریۂ آدم

رنج کھانے سے کام ہے مجھکو
دانہ پانی حرام ہے مجھکو

فکر افشاے راز سے خاموش
کبھی کچھ ہوش مین کبھی بیہوش

الفراق الفراق وردِ زبان
الامان الامان یہ شورِ فغان

جو فرشتے ہین آسمانون پر
ہاتھ رکھے ہوے ہین کانون پر

غمِ دوری سے جان بیکل ہے
آنکھ اوجھل پہاڑ اوجھل ہے

کوئی مہمان جو میرے گھر آیا
مین نے جانا پیامبر آیا

لین بلائین ہزار ہا مین نے
دین دعائین ہزار ہا مین نے

اسکو باتون مین کھولتا تھا مین
خط کمر مین ٹٹولتا تھا مین

کبھی پیتا تھا پاؤن دھو دھو کر
کبھی ہنستا تھا خوب رو رو کر

کبھی قدمون پر اسکے گرتا تھا
کبھی مین اسکے گرد پھرتا تھا

| | |
|---|---|
| خبرِ یار پوچھتا تھا مین | حالِ اغیار پوچھتا تھا مین |
| رنگ کیا ہے امیدوارون کا | ڈھنگ کیا ہے صلاح کارون کا |
| کون سے شخص پر عنایت ہے | راتدن کس سے گرم صحبت ہے |
| سنتے ہین داستانِ غم کہ نہین | یاد آتے ہین اُنکو ہم کہ نہین |
| کس سے ہر وقت ہمکلامی ہے | کون سرکار کا سلامی ہے |
| بزم آرائیون کا شوق بھی ہے | اب وہ شعر و سخن کا ذوق بھی ہے |
| ہین طبیعت مین ولولے کیا کیا | راتدن کے ہین مشغلے کیا کیا |
| میہمان سنکے یہ میری تقریر | تھا تحیر مین صورتِ تصویر |
| اُسکو حیرت یہ ماجرا کیا ہے | میزبان کو جنون ہے سودا ہے |
| میری حالت پر اُسکو سکتا تھا | شکلِ آئینہ مُنہ کو تکتا تھا |
| نظر آئی جو اُس کی حیرانی | سخت مجھکو ہوئی پشیمانی |
| کون مہمان ہو کے آئے گا | یون تلاشی جو دیکھے جائیگا |
| ہوش آیا تو شرمسار ہوا | پھر وہی جوشِ انتظار ہوا |

## گفتگوے معشوق با تصویر عاشق

| | |
|---|---|
| یہ سنا ہے کہ وہ پری پیکر | یاد کرتا ہے مجھکو یون اکثر |

میری تصویر رکھکے پیش نظر — کوسنا چھیڑنا یہ کھ کھ کر

اس ڈھٹائی سے تو ادھر دیکھے — آنکھین پھوٹین ہمین اگر دیکھے

کسطرح گھورتا ہے ببلیے شریر — جی مین آتا ہے پھونکدون تصویر

توسہی راتدن رُلاؤن تجھے — دیکھنے کا مزا چکھاؤن تجھے

ایسی صورت پہ یہ دماغ ترا — خوب رکھا ہے نام داغ ترا

حسن ہوتا ہے حاصلِ تصویر — روسیہ تو ہے قابلِ تصویر

شکل منحوس کیون نظر آئے — مول لیکر بھی ہمتو پچتائے

ایسی تصویر کسکو بھاتی ہے — پر بلا ہے ہنسی تو آتی ہے

تجھسے رونق نہین ہے گھر کیلیے — رکھ لیا ہے نظر گزر کے لیے

نہو کچھ اس سے رونقِ تعمیر — اور وہتا لگائے یہ تصویر

تو ہے رنج و ملال مین کس کے — چپ لگی ہے خیال مین کس کے

کیون ہے خاموش لب تو کھول ذرا — وہ بڑے بول اب تو بول ذرا

لنترانی کہان گئی تیری — خوش بیانی کہان گئی تیری

آرزوے وصال کہہ تو سہی — کیا ہوا تیرا حال- کہہ تو سہی

جھوٹ سچ ہمکو آزمانا ہے — عشق ہے یا فقط بہانا ہے

تیرے منہ مین زبان ہے کہ نہین — تجھ مین کمبخت جان ہے کہ نہین

کون ساتھا وہ آئینہ رخسار — تجھکو سکتے کا دیگیا آزار

آئینہ تیرے منہ پہ رہتا ہے — اُس سے کیا اپنا حال کہتا ہے

دام دیکر تجھے خریدا ہے — تجھپہ ہر طرح اپنا دعویٰ ہے

ہان زلیخا مجھے نہ ٹھیرانا — بنکے یوسف کہین نہ اترانا

بال باندہا مرا غلام ہے تو — اسی باعث سے نیکنام ہی تو

طائرِ رنگ اڑ کے چل نہ سکے — تیری حسرت کبھی نکل نہ سکے

بھاگ کر بیوفا نہو جانا — محض ناآشنا نہ ہوجانا

نہ کہین گے کہ صورت اچھی ہے — ہان مگر کچھ طبیعت اچھی ہے

تیری تصویر کا بہانا ہے — تیرا خاکا بہت اڑانا ہے

پہلے تو اسکو چاک چاک کرون — اور پھر مین جلا کے خاک کرون

کیا یہ تصویر لاجواب نہین — سو سُنے ایک کا جواب نہین

اُنکو تصویر پر نظر ہر دم — مجھکو تقدیر پر نظر ہر دم

## جواب نامۂ معشوق از عاشق

یا خدا وہ فرشتہ بھجوا دے — کہ مرا نامہ اُسکو پہنچا دے

کاش سر ہی کاتبِ اعمال ‏ اُسکو جاکر سنائے حالِ ملال

کوئی جائے جو گرد باد اُدھر ‏ جاؤن مین اُسکے ساتھ اُڑ اُڑ کر

اے فغان اپنے زور مین لیچل ‏ پہنچون مکتوبِ شوق سے اوّل

اے مہ و مہر گردشِ ایام ‏ تمہین پہنچادو چلتے پھرتے پیام

ہے کدھر قاصدِ سلیمانی ‏ کہے اُس سے مری پریشانی

اے ہوا بازوؤن مین تو بھر کے ‏ کھولدے پر مرے کبوتر کے

ابرِ تر اشکِ تر کو تو لیجا ‏ برق ، سوزِ جگر کو تو لیجا

یون ہمارا سلام پہنچانا ‏ یون ہمارا پیام پہنچانا

اے میری جان جان سے بہتر ‏ جان سے کیا جہان سے بہتر

اے مہِ آسمانِ زیبائی ‏ جانِ خوبی جہانِ زیبائی

اے بتِ لاجواب مین صدقے ‏ اے سراپا حجاب مین صدقے

شوخ رو شوخ چشم شوخ کلام ‏ خوش ادا خوشخرام خوش اندام

مجھکو تیرے رخِ نکو کی قسم ‏ اپنے ارمان آرزو کی قسم

تیرے اقرار دمبدم کی قسم ‏ عہد کی قول کی قسم کی قسم

اپنے آزار و رنج و غم کی قسم ‏ داغ کے درد کی الم کی قسم

تیرے قدمون کی تیرے سر کی قسم
مصحف بروسے پرمنیا کی قسم
سامنے دوسرا نہین آتا
بھول کر تجھکو میری یاد آئی
نہین کہتا ہون مین خوشامد سے
اسقدر دہیان کون کرتا ہے
یہی اکدن تری قسم ہوگا
تجھسے انصاف چاہتا ہون مین
آفتین جتنی ہین خدائی مین
زندگانی سے یاس ہے مجھکو
گو زمانہ ہوچا ہنے والا
تم بلاؤ نہ آؤن کیا ممکن
میری عزت کو تم بھی جانتے ہو
سب سے ہے تیری آرزو بڑھکر
رشک اُٹھاکر مجھے نہ مرنا ہو

اپنے دل کی قسم جگر کی قسم
جھوٹ کہتا نہین خدا کی قسم
آئنہ دیکھنا نہین آتا
دل ناشاد کی مراد آئی
تیرے احسان بڑھکے ہین حد سے
ایسے احسان کون کرتا ہے
کہ مرا سر ترا قدم ہوگا
چشم الطاف چاہتا ہون مین
مین نے جھیلین تری جدائی مین
تیرے ملنے کی آس ہے مجھکو
نہین مجھسا نباہنے والا
ہے سراسر یہ بات ناممکن
میری غیرت کو تم بھی جانتے ہو
آرزو سے ہے آبرو بڑھکر
زھر کھاکر مجھے نہ مرنا ہو

یہ نگاہین کہین نہ پھر جائین | ہم نظر سے تری نہ گر جائین
بات کب ناگوار اُٹھتی ہے | داغ سے کسکی عار اُٹھتی ہے
داغ کھاؤن خدا وہ دن نہ کرے | رشک اُٹھاؤن خدا وہ دن نکرے
خونِ دل عاقبت نہو جائے | سفرِ آخرت نہو جائے
آدمی آبرو نہ کھو کے رہے | کیا رہے گر حقیر ہو کے رہے
داغ درِ عدن سے بہتر ہو | یہ مسافر وطن سے بہتر ہو
مین اُٹھاؤن وہ اس سفر کے مزے | بھول جاؤن تمام گھر کے مزے
نیک و بد سب جتا دیا تم کو | حال اپنا بتا دیا تم کو
مین نہ لکھتا کبھی مگر لکھا | قدردان تم کو جان کر لکھا
یہ دعا ہے کہ برقرار رہو | میرے حق مین وفا شعار رہو
تم کو اللہ شادمان رکھے | عمر بھر مجھپہ مہربان رکھے

جی تو چاہتا ہے کہ مسطورۂ بالا اشعار کا مطلب فرداً فرداً نثر مین بھی بیان کیا جائے تاکہ ناظرین کو دونا لطف حاصل ہو مگر کتاب کے طول ہو جانے کے سوا یہ بات سمجھ مین نہین آتی کہ اب کن لفظون مین مطلب لکھا جائے کیونکہ وہ نظم ہی ایسی ہے جسمین نثر سے زیادہ مزا آتا ہے اور جو الفاظ نثر مین

لکھے جائینگے وہی سب اُس مین موجود ہین۔ اسلیے اِسکا لطف ناظرین کتاب ہی کے مذاق پر چھوڑا جاتا ہے وہ خود اپنی اپنی جگہ پڑھ پڑھکر محظوظ ہونگے۔

ہمنے مرزا صاحب کے دواوین مین سے اشعار کا شمار تو کیا نہین جو یہ بات بتائی جائے کہ آپنے تعداد مین کسقدر شعر کہے ہین مگر ہان اسکا اندازہ یون ہوسکتا ہے کہ ابتدائے مشق سے حضرت اُستاد ذوق مرحوم کی حیات تک آپکا اتنا کلام جمع ہوگیا تھا جو ساٹھ جزو مین لکھا گیا اور جس مین غزل۔ قصیدہ۔ قطعہ۔ واسوخت۔ رباعی۔ مخمس۔ مسدس۔ خطوط۔ نظم عرایض وغیرہ ہر صنف کا کلام موجود تھا۔ مگر افسوس ہے کہ وہ دیوان کا دیوان ہنگامۂ غدر مین ایسا تباہ و برباد ہوا کہ پھر اُس کا پتا نچلا۔ ایک ایک دو دو شعر جو یاد آتے گئے وہ لکھ لیے اور پھر اُن مین کچھ اور شعر بڑھا کر اسطرح چند پُرانی غزلین پوری کرلی گئین۔ اس مبسوط دیوان کے ضایع ہوجانے کے بعد رامپور کے زمانۂ قیام مین آفتاب داغ اور گلزار داغ اور مثنوی فریاد داغ کی اشاعت ہوئی۔ پھر حیدرآباد مین مہتاب داغ چھپوایا گیا۔ اور اسکی اشاعت کے بعد آپکے کلام کا مسودہ جس مین قریب قریب پورے

دیوان کا مصالحہ جمع تھا کسی مفسد حریف نے اسطرح اُڑا یا کہ باوجود تلاش کے اب تک اُسکا پتا نہین- بلکہ اس مسودے کے کھو جانے پر انعامی اشتہار بھی دیا گیا تھا- مگر اُس کا پتا نہ چلا- اس گم شدہ کلام کی بھی وہی حالت ہے کہ جب کوئی شعر یاد آجاتا ہے لکھ لیا جاتا ہے- بعض بعض تلامذہ و احباب کے پاس جو دو ایک غزلین اتفاقیہ اُس دیوان کی پہنچ گئی تھین وہ کبھی کبھی کسیکی معرفت ملی ہین- یہی وجہ ہے کہ مہتاب داغ کے بعد ابتک چوتھا دیوان شایع نہین ہوا ورنہ آپکے نزدیک ابتک حیدر آباد کے قیام مین دو تین دیوانون کا شایع ہو جانا کوئی بڑی بات نہ تھی کیونکہ جسطرح آپکا کلام زود فہم اور سہل الممتنع ہوتا ہے اسی طرح آپ شعر بھی بہت جلد فرماتے ہین اور شعر کہنے کا وہ عجیب اور مشکل طریقہ ہے جسکی نظیر دوسری جگہہ یقینی نہین ملسکتی- یعنی آپ عام شعرا کی طرح علیحدہ کسی گوشے مین بیٹھکر کبھی شعر نہین فرماتے بلکہ یہ کہنا ذرا بھی مبالغہ نہین ہے کہ آپ سے تنہائی مین شعر ہی نہین ہوتا- جب کہا تو مجمع مین جب فکر کی تو سب کے سامنے- ہم سب خادم اور نیز دوسرے احباب پاس بیٹھے رہتے ہین اور آپسمین مختلف قسم کی باتین کرتے رہتے ہین جنکو خود آپ بھی سنتے رہتے ہین اور فکر سخن بھی ہوتی رہتی ہے- جو شعر آپ فرماتے

ہین وہ ایک دوسرا آدمی لکھتا جاتا ہے۔ فکر کرنے کے لیے کوئی خاص وقت
بھی مقرر نہین ہے۔ صبح شام۔ رات۔ دوپہر۔ اُٹھتے بیٹھتے کھاتے پیتے
جس وقت کہیے شعر موجود ہے۔ اور پھر یہ نہین کہ جو شعر کہا جائے اُسکو دوبارہ
سہ بارہ دیکھنے کی ضرورت ہو۔ گویا وہ نقش کالحجر ہے جو ٹس سے مس نہین ہوتا

سمجھو پتھر کی تم لکیر اُسے ‖ جو ہماری زبان سے نکلا

یہ جتنا آپکا کلام جو اسوقت تمام دنیا مین پھیلا ہوا ہے اسیطرح کہا گیا ہے۔
اب جو دیوان کہ زیر تصنیف ہے قریب نصف کے زیادہ میرے سامنے
کہا گیا ہے اور میرے ہاتھون جمع ہوا ہے۔ اسمین جتنی غزلین ہین سب
فی البدیہہ اور وقت کے وقت کہی گئی ہین۔ ایکمرتبہ کئی احباب نے ملکر ایک
ہی وقت مین مختلف زمینون مین چار مصرع طرح دیے اور فرمایش کی کہ اسیوقت
ایک ساتھ سب مین غزلین کہی جائین۔ یہ کیفیت دیکھی گئی کہ آپ باری باری
سے ہر ایک شخص کو اُن مختلف الاوزان زمینون مین شعر لکھ لکھکر سناتے
جاتے تھے اور آخر اسی طرح وہ غزلین پوری ہوگئین۔ اس زمانے مین بوجہ
متعدد امراض اور بسبب مختلف موانعات کے پیمانۂ فکر اُس وسعت پر
نہین ہے جیسا کہ پچھلے زمانے مین تھا۔ رامپور کے اکثر مشاعرون مین یہ

کیفیت تھی کہ سرکاری مشاعرون کا کل اہتمام آپکے سپرد ہوتا تھا۔اس انتظام
و اہتمام مین آپکو اپنی غزل کہنے کی ذرا بھی فرصت نہ ملتی تھی جب مشاعرہ شروع
ہوجاتا اُسوقت آپ مجلسِ مشاعرہ کے قریب ہی دوسرے کمرے مین فکر
کرتے ایک صاحب قلمدان و کاغذ لیے بیٹھے رہتے اور آپ ٹہلتے ٹہلتے
پوری غزل کہہ لیتے اور اُسیوقت مشاعرے مین پڑھ دیتے۔زود گوئی کا ادنیٰ
ثبوت یہ ہے کہ فریاد داغ جیسی بےمثل مثنوی صرف دو دنکی معمولی فکر کا نتیجہ ہے
اکثر ایسے جلسے بھی ہوئے ہین کہ بعض بےتکلف احباب کے اصرار سے
تفریحاً زود گوئی کا امتحان کیا گیا ہے اور آپنے ۱۰۔ ۱۵۔منٹ اور آدھ آدھ
گھنٹے مین بڑی بڑی سیر غزلین کہہ ڈالی ہین۔ اکثر شعرا کی کیفیت یہ دیکھی اور
سنی گئی ہے کہ وہ پہلے مصرع آخر کہہ لیتے ہین اور پھر دوسری فکر مین اونکے
پہلے مصرع لگاتے ہین اور آپکی کیفیت یہ ہے کہ جب زبان سے شعر نکلتا
ہے تو پورا۔بلکہ بارہا خود ہم نے ایسا دیکھا ہے کہ مصرعِ اول پیچھے کہا اور
دوسرا مصرع بعد کو فرمایا۔زود گوئی اکثر اساتذہ کی مشہور ہے لیکن اکثر دیکھا گیا
کہ زود گوئی کے سبب اونکے کلام مین کوئی عمدگی نہین پیدا ہوتی۔بخلاف آپکے
کہ زود گوئی مین بھی وہی رنگ ہے جو زیادہ غور و فکر مین ہونا چاہیے۔یہ کوئی کرامت

یا خرقِ عادت نہین ہے جو ناواقف اس بیان کو تعجب سے پڑھتے ہین۔ بلکہ یہ ایک خاص ملکہ ہے جو مشقِ سخن سے حاصل ہوسکتا ہے۔ الا ماشاءاللہ۔ جسقدر جلد آپ اپنا کلام فرماتے ہین اُسی قدر بلکہ اُس سے زیادہ کم وقت مین تلامذہ کے کلام کی حک و اصلاح ہوتی ہے۔ عموماً اصلاح کا طریقہ یہ ہے کہ ایک شخص شعر پڑھتا جاتا ہے اور آپ درست فرماتے جاتے ہین۔ اکثر اساتذہ کا یہ طریقہ سنا گیا ہے کہ بجز چند خاص شاگردون کے باقی عام تلامذہ کا کلام کسی نہ کسی سربرآوردہ شاگرد سے متعلق ہوتا ہے اور وہی اپنی راے سے اُسکو درست کرتا ہے اور ایسا ہونا کوئی عجیب یا بُری بات نہین کیونکہ کسی غیر معمولی کام کے لیے جب تک کوئی خاص وقت اور قاعدہ مقرر نہ کیا جاے اُسوقت تک معمولاً اُسکا سرانجام نہین ہوتا۔ اور جبکہ روز بروز شاگردون کی تعداد بڑھتی رہیگی تو کیونکر ایک شخص کو اتنی مہلت ملسکتی ہے کہ تمام اپنی ضرورتون اور ذاتی کامون سے فارغ ہوکر روزانہ بالالتزام شاگردون کا کلام دیکھا کرے اور اگر بہت اسطرف توجہ کیجائیگی تو یقینی اپنے اور کامون سے دست بردار ہونا پڑیگا۔ مگر باینہمہ بخلاف اور لوگون کے مرزا صاحب بہ نفسِ نفیس ہر کہ ومہ شاگرد کا کلام درست فرماتے ہین۔ اصلاح بھی اپنے کلام کہنے کی طرح سب کے

شاگردون کی اصلاح

اصلاح دینے کا طریقہ

سامنے ہوتی ہے جو شاگرد حاضر خدمت ہوتے ہین وہ کسی کسی موقع پر اپنی
رائے بھی ظاہر کرتے ہین اور اسکے لیے عام اجازت ہے اگر کسی کی رائے
آپکو پسند آگئی تو آپکے ارشاد کے موافق لکھدی جاتی ہے۔ اکثر ایسا بھی ہوتا
ہے کہ ایک شاگرد نے کچھ کہا دوسرے نے کچھ کہا ایسی حالت مین اچھی
طرح بحث کیجاتی ہے اور مابہ النزاع لفظ کے ہر پہلو پر پورا لحاظ کیا جاتا ہے۔
آخر مین آپکی رائے پر اُسکا تصفیہ ہوجاتا ہے۔ اسطرح کی اصلاح مین ایک
شاگرد کی بدولت اور حاضرین کو بھی بہت کچھ فوائد روزانہ معلوم ہوتے رہتے
ہین۔ جب سے راقم خدمتِ بابرکت مین حاضر ہوا ہے اُسوقت سے اکثر
اس قسم کی خدمتون کا شرف خاکسار ہی کو حاصل ہوتا ہے بیرونی تلامذہ کا کلام
برابر راقم ہی سنا کر اصلاح لیتا ہے۔ چونکہ اس عمر مین اکثر مزاج مبارک
ناساز رہتا ہے اور مختلف امراض حارج ہوتے ہین اسلیے ایسے زمانے
مین اصلاح کا کوئی اندازہ نہین ہوسکتا۔ البتہ اطمینان اور صحت کے زمانے
مین بہت سی تاریخین ایسی گزری ہین کہ بیس بیس پچیس پچیس غزلین گھنٹے دو
گھنٹے مین درست ہوکر روانہ ہوگئی ہین۔ اگرچہ بعض وقت سرکاری کام کی وجہ
سے بھی یہ التزام نہین رہتا ہے تاہم روزانہ چار پانچ اور ماہوار سو غزلون کی

حضور نظام کے کلام کی اصلاح

اصلاح ضرور ہو جاتی ہے۔ علاوہ بندگان عالی متعالی دام اقبالہ کی غزلون کے ہر شخص کا کلام ایک دوسرا آدمی سناتا ہے اور اصلاح لیتا ہے۔ بندگان اعلحضرت کا کلام ایک سربمہر لفافے مین چوبدار سرکاری کی معرفت آتا ہے اور اُسکے لیے کوئی خاص وقت مقرر نہین ہے جسوقت وصول ہوا اُسیوقت سب کام چھوڑ کر ہمہ تن اُسی طرف مصروف ہو جاتے ہین اور بعد اصلاح دوسرے سربمہر لفافے مین بند کرکے اسی طرح چوبدار کے ہاتھ واپس بھیجدیا جاتا ہے۔ اعلیحضرت کے کلام کی اصلاح مین کوئی دوسرا شخص شریک نہین ہوتا خود پڑھتے ہین اور خود ہی لکھتے ہین۔ ناظرین ضرور مشتاق ہونگے کہ جو اصلاح اعلحضرت کے کلام مین ہوتی ہے اُسمین سے دو ایک کا نمونۃً یہان ذکر کیا جائے گا۔ مگر ہم خود اسکے مشتاق ہین۔ اگر کوئی ذریعہ ہوتا تو ضرور ایسا کرتے۔ البتہ اسموقع پر اور تلامذہ کی اصلاحون کے نمونے دکھائے جاتی ہین اور اُنکو دیکھکر اندازہ کر لینا چاہیئے کہ بلا امتیاز سبکے کلام مین کم و بیش اسیطرح حک و اصلاح کیجاتی ہے۔

جسطرح اُستاد بنجانا کوئی آسان اور اپنا اختیاری امر نہین ہے اسیطرح کسی دوسرے کے کلام کو درست کرنا معمولی بات نہین اور نہ یہ ہر شخص سے

ہوسکتا ہے۔ خیال کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اصلاح چند قسم کی دیجاتی ہے۔
منجملہ اُنکے ایک تو یہ کہ قایل کے اصلی کلام کو کاٹکر اُسکی جگہ دوسرا شعر خواہ
اُسی مضمون کا یا دوسرے مطلب کا اپنے الفاظ مین موزون کردیا جائے
اور ایک یہ کہ قایل کے تمام الفاظ و مطالب اپنی جگہ قایم رہین اور صرف
نقاط و حروف و الفاظ کے تغیر و تبدل یا کمی و بیشی ہوجانے سے پست مضمون
اعلی اور مہمل شعر معنی دار ہوجائے۔ ظاہر ہے کہ بہ نسبت پہلی ترکیب اصلاح کے
یہ طریقۂ اصلاح کسقدر مشکل اور دشوار ہے اور یہی وہ طریقہ ہے کہ جسکو یہ نہین آتا
وہ اصلاح نہین دیسکتا۔ مرزا صاحب اپنے تلامذہ کے کلام مین اکثر ایسی ہی
اصلاح فرماتے ہین جس مین صرف حرفی یا ایک آدھ لفظ کا تغیر و تبدل ہوتا
ہے اور اگر کوئی مصرع بھی بنایا جاتا ہے تو اُنہین الفاظ و مضمون مین جو اصل
قایل کا ہوتا ہے۔ لیکن اس کا مطلب یہ نہین ہے کہ اگر کوئی غلط محاورہ یا ناموزون
لفظ ہو تو وہ بھی اپنی اصلی حالت پر چھوڑ دیا جاتا ہے۔ ہمین افسوس ہے کہ
اپنی بدقسمتی سے وہ تمام اصلاحین جمع نہین کرسکے جو پچاس ساٹھ برس سے
تلامذہ کے کلام مین ہورہی ہین اگر ملجاتین تو ضرور ایک جداگانہ کتاب مین
وہ سب باتین لکھی جاتین جن سے سخن فہم بیشمار فوائد حاصل کرتے۔ اس دوتین

سال کے عرصہ مین وقتاً فوقتاً جسقدر ہمکو باتین ملی ہین - وہ بھی تمامہ یہان نہین لکھ سکتے کیونکہ اگر صرف اصلاحون کا ذکر کیا جائے تو ایک دوسری ضخیم کتاب ہوجائیگی تاہم بطورِ نمونہ کچھ اصلاحین نقل کیجاتی ہین جو فائدے سے خالی نہین - راقم کا ایک شعر تہا ؎

| دیکھنے کے لیے آیا ہے زمانہ اُسکو | اک تماشا ہے مسافر بھی سفر سے پہلے |
|---|---|

اس شعر مین صرف یہ اصلاح فرمائی گئی کہ آیا ہی کی جگہ آتا ہے بنا دیا - ان دو نقطون کے تلے اوپر ہوجانے سے جو لطف شعر مین آگیا ہے اُسکو جاننے والے ہی جان سکتے ہین - "آیا ہے" نے آنے والون کی آمد کو ختم کردیا تھا جس سے اگرچہ شعر کا مطلب پورا حاصل ہوتا ہے مگر کوئی خاص لطف نہ تھا - "اور آتا ہے" مین آنے والون کی کوئی حد مقرر نہین ہوسکتی اور وہی تماشا عمدہ ہوتا ہے جسکے مشتاق بڑہتے چلے جائین - اسی طرح ایک شعر تھا ؎

| نہین اُٹھتین نہین ملتین نہین کھلتین آنکھین | شرم ہے نشہ ہے یا نیند تمھین آئی ہے |
|---|---|

اسکو یون درست فرمایا ؎

نہین کھلتین نہین اُٹھتین نہین ملتین آنکھین الخ

جسوقت اس شعر مین یہ اصلاح ہوئی تھی اُسوقت راقم اس باریک اور بلیغ بات

کو بالکل نہین سمجھا تھا۔ مگر پھر دوسرے وقت اپنی جگہ پر خیال کیا تو پھڑک گیا کیونکہ اصلی شعر مین اصلاح سے پہلے تینون باتون مین وہ لطف نہ تھا جو کھلتے کے مقدم ہو جانے سے اب حاصل ہوا یعنی صرف کھلنے سے وہ دونون باتین بھی حاصل ہوگئین۔ جب آنکھ کھلگی تو اُسکے لیے اُٹھنا بھی لازمی ہے اور جب اُٹھی تو ملنا بھی ضروری ہے۔ فافہم وتدبر۔ اسیطرح ؎

| | | |
|---|---|---|
| کسیدن بیخودی مین جا پڑے تھی آنکھ سینے پر | | بس اتنی سی خطا پر ہاتھ کھلے میری بیتہر سے |

اس شعر مین کھلے کی جگہ کھلا اور جا پڑے تھے کی جگہ جا پڑا بنایا گیا جس سے حالتِ بیخودی پوری طور سے ثابت ہوگئی ورنہ حالتِ بیخودی مین دونون ہاتھونکا جا پڑنا عین ہوشیاری سمجھی جائیگی۔ منشی ذوالفقار علی خانصاحب گوہر کا ایک مطلع تھا ؎

| | | |
|---|---|---|
| بزمِ عدو مین کیا ہوا اور کیا ہوا | | کہتا ہے صاف آپکا سرمہ بہا ہوا |

اسمین بجاے بزم کے گھر کا لفظ بنایا گیا جس سے اُس خاص فعل کو ثابت کر دکھایا جس کی وجہ سے سرمے کے بہنے نہ بہنے مین اشتباہ تھا۔ نواب عزیز یار جنگ بہادر متخلص بہ عزیز کا ایک شعر تھا ؎

| | | |
|---|---|---|
| کیا جانین آبِ تیغ کی لذت جنابِ خضر | | نازان ہین وہ تو اپنی ہی آبِ حیات پر |

اس شعر کا دوسرا مصرع یون بنایا گیا ع مرتے ہین وہ تو چشمۂ آبِ حیات پر۔
گویا اس مرنے کے لفظ نے شعر مین جان ڈالدی۔ غرضکہ یہ ایک دریا ہے ناپیدا
کنار ہے جس سے ہزارون تشنہ کامانِ سخن سیراب ہوتے چلے جاتے ہین اور
یہ وہ باتین ہین جن کے وجدانی اثر کو زبانِ قلم ادا نہین کرسکتی۔ ہر ایک سخن فہم
کے اندازہ کرنے کو اتنی ہی مثالین کافی ہین۔ خدا اس مبدءِ فیض کو کم سے کم
اتنے ہی دنون اور جاری رکھے جتنا زمانہ اب گزر چکا ہے تاکہ ہم نئی پود کے
لوگ بھی وہی بہارین دیکھ لین جو ہم سے پہلے ہمارے بھائیون نے لطف
اُٹھائے ہین۔

مرزا صاحب کی زندگی مین انتقال کی اُڑائی

پُرانے لوگون سے سنا گیا ہے کہ اگر کسی کے مرنے کی جھوٹی خبر مشہور کیجاتی
ہے تو خداے تعالیٰ اس افواہ کے برعکس اُس شخص کے انفاس مین برکت
دیتا ہے۔ بہرحال اس خیال کی خواہ کوئی اصلیت ہو یا نہو مگر ہمین اپنے دل کی
ڈھارس کے لیے خدا کی درگاہ سے ایسی ہی اُمید رکھنی چاہیے۔ مرزا صاحب
جس زمانے مین رامپور تشریف رکھتے تھے وہان ایک مرتبہ برسات کے موسم
مین طغیانی کا بہت زور شور ہوا اور تمام گرد و نواح کی ندیان اُبل پڑین یہان تک
کہ شہر کے اندر بھی پانی چلا آیا۔ اور مراد آباد سے رامپور تک ایک پاٹ ہوگیا

اس طوفانِ بے ہنگام مین سیکڑون جانین تلف ہوئین بہت سے گھر برباد ہوئے
ہر شخص اپنی جان و مال کی حفاظت مین مصروف تھا کہ مفسدانِ فتنہ پرداز نے
دوبارہ حال آپکے انتقال کی خبر مشہور کردی پھر اسپر یارون نے تصدیق
کے لیے اپنی طرف سے بہت کچھ حاشیے چڑہاے چنانچہ یہ خبر فوراً رام پور سے
دلّی اور دلّی سے تمام ملک مین پھیلنی شروع ہو گئی یہان تک کہ مختلف اور معتبر
اخبارون مین بھی اس افواہ کی اشاعت ہونے لگی۔ اکثرون نے اس واقعے
کی تاریخین بھی کہکہکر چھپوانی شروع کردین۔ منجملہ اور مورخون کے ہمارے ایک
معزز اُستاد بھائی نے بھی مرثیہ لکھا اور طرہ یہ کہ اس خبر کی تکذیب ہوجانے
کے بعد وہ مرثیہ آپکے پاس اصلاح کے لیے بھیجا اور آپنے بھی اصلاح دیکر واپس
فرمایا۔ اسی طرح ۱۸۹۵ء مین بفضیبِ دشمنان حیدرآباد کے اثناے قیام مین آپ
علیل ہو گئے اور پھر دوبارہ وہی پرانی خبر تازہ ہو کر اخبارون مین شایع ہوئی جس کی
تکذیب خود آپنے ایک اخبار مین اسطرح فرمائی وہ عبارت یہ ہے "دشمنون
نے میری بد خبر اُڑا دی ہے۔ اور حال یہ ہے کہ فضلِ الٰہی سے مین بخوبی صحیح
و تندرست ہون۔ بیماری جاتی رہی مین باقی رہگیا دشمن داغ کا دل جلانا چاہتے ہین
اُنکو داغِ دل نصیب ہو۔"

اسی زمانے مین اس افواہ کے متعلق ایک عجیب و غریب پر لطف واقعہ ہے جو خاص ہمپر گزرا ہے۔ ایک دن ہم چند احباب اپنے مکان مین بیٹھے ہوے تھے کہ دو شخص نووارد تشریف لائے۔ بعد معمولی مراسم اسلامی کے آپس مین مختلف باتین ہونے لگین۔ چونکہ اُن دونون صاحبون نے اپنے آپکو دلّی کا رہنے والا بتایا تھا ہمنے اُن سے یُونہین تذکرۃً پوچھا کہ کیسے آپلوگ ہمارے اُستاد مرزا داغ صاحب کو بھی جانتے ہین جسکے جواب مین اُن دونون نے کہا کہ ہان ہم خوب جانتے ہین مگر افسوس ہے کہ اسی ہفتے مین اُن بیچارے کا انتقال ہو گیا۔ ہمکو یہ بات سنکر بہت تعجب ہوا کہ یہ لوگ اپنے آپکو دلی کا رہنے والا بتاتے ہین اور اپنے ہی شہر کی ایسی لغوبات کہتے ہین۔ ہمنے اُن کی تکذیب کی مگر اُن لوگون نے پھر کہا کہ نہین صاحب وہی نواب مرزا خان صاحب داغ جنکا مکان چاندنی چوک مین ہے اُنھین کا انتقال اسی ہفتے مین ہوا ہے اور مزید برآن یہ کہا کہ ہم اُنکے دفن مین بھی شریک تھے۔ جب اُن لوگون نے یہ کہا تو اب ہمکو اُنکے کاذب ہونے مین ذرا بھی شک نہ رہا کیونکہ مرزا صاحب اُسوقت حیدرآباد مین تھے اور اتفاق سے اُسی روز راقم کے پاس آپکا ایک نوازش نامہ بھی آیا تھا۔ جب وہ لوگ کسی طرح قائل نہ ہوئے تو وہ خط دکھایا

گیا کہ دیکھیے وہ توحید رآباد مین بفضلہ تعالیٰ حی وقائم موجود ہین۔ غرضکہ اس خط کو دیکھکر وہ لوگ بہت سٹ پٹائے اور خوب بنائے گئے۔ اسیطرح ایک روز حسب معمول قریب زمانے مین راقم خدمتِ سامی مین حاضر تھا کہ خط رسان نے آپکے خطوط لاکر دیے آپ اُنکو دیکھ رہے تھے۔ دیکھتے دیکھتے فرمایا لو بھائی مبارک ہو آج ہماری سالگرہ ہوگئی۔ ہم سب حاضرین متعجب ہوئے کہ یہ کیا جملہ آپنے فرمایا۔ جب اس معمے کو پوچھا تو آپنے فرمایا کہ زمانے مین ہزاروں آدمیون کی سالگرہین ہوتی ہین مگر سب کی سالگرہ ایک طرح کی ہوا کرتی ہے میری سالگرہ دنیا سے نرالی ہے اور وہ یہ ہے کہ ہر سال میرے مرنے کی خبر مشہور ہوتی ہے۔ یہ کہکر وہ خط دیکھنے کو دیا۔ دیکھا تو واقعی ایک صاحب نے یہی لکھا تھا کہ یہان آپکے انتقال کی خبر مشہور ہو رہی ہے۔ طرفہ تر یہ کہ آپ ہی کے نام خط بھیجکر آپ ہی سے تصدیق چاہتے ہین۔ برین عقل و دانش بباید گریست

حاسدین

یہ تو ظاہر ہے کہ ہر زمانے مین ہر ایک اہلِ کمال کے تھوڑے بہت ضرور حاسد ہوئے ہین مگر ایسے حاسدین شاید ہی کسی اہلِ کمال کے وقت مین جمع ہوئے ہون جیسے مرزا صاحب کے زمانے مین دیکھے جاتے ہین کوئی سبب حسد کا خیال مین نہین آتا ا بجز اسکے کیا کہا جائے کہ ہر مفسد کو

آپکے ساتھ بلا سبب بغض ہے - باینہمہ آپکے کمال کی قدردانی دنیا مین اسقدر
ہوئی اور ہورہی ہے کہ آپکے سچے عقیدتمندون اور ہنرشناسون کے
سامنے مخالفین کی فتنہ پردازیان ہمیشہ بیکار ثابت ہوئین ماشا اللہ چشم بددور

تعداد تلامذہ

اسوقت صرف آپکے تلامذہ کی تعداد اسقدر ہے جنکا نمبر سیکڑون سے ہزار
تک پہنچا ہوا ہے - جن مین بیسیون ایسے ہین جو محض اپنے فخر اور شہرت
کے لیے آپکا نام لیتے ہین - باوجود اسکے کہ آپ بہت سی درخواستین نامنظور
فرماتے ہین جب بھی مہینے مین کم سے کم دس بارہ نئے نام شریک ہوجاتے
ہین - ابتداے زمانہ سے ابتک کی کل تعداد تلامذہ معلوم نہین البتہ جب سے
آپ حیدرآباد مین تشریف لاے اُسوقت سے ایک رجسٹر اس یادداشت کے
لیے بنایا گیا ہے جس مین ہر شاگرد کا نام ونشان لکھا جاتا ہے - اس فہرست
مین اس وقت تک نمبر تعداد ۸ سو سے متجاوز ہین - شاگرد ہونے کے لیے

شاگرد ہونیکا طریقہ

کوئی خاص طریقہ مثل عام اُستادون کے یہان مقرر نہین ہے کہ پہلے کچھ نذرانہ
لیا جاتا ہو اُسکے بعد کلام سنا جاتا ہو - ہان یہ ہوتا ہے کہ ہر نئے شاگرد کو یہ ہدایت
کردی جاتی ہے کہ تم حسب توفیق حضرت علی کرم اللہ وجہہ - حضرت نظامی گنجوی
حضرت شیخ سعدی حضرت خواجہ حافظ شیراز - حضرت امیر خسرو دہلوی - حضرت

خواجہ میر درد دہلوی ۔ حضرت شاہ نصیر دہلوی ۔ خاقانیِ ہند حضرت اُستاد ذوق رحمہم اللہ علیہم کی فاتحہ دلوا دینا ۔ غالباً اس موقع پر نامناسب نہ ہوگا ۔ اگر ہم اپنے چندان اُستاد بھائیون کے نام لکھدین جو بحیثیت اپنے کلام کے ممتاز ہین اور جنکے کلام کو وقتاً فوقتاً ہمنے بھی دیکھا ہے ۔ اور جو تھوڑی بہت شہرت کے قابل ہین ۔ جسطرح اپنے اُستاد بھائیون کا ذکر یہان مناسب ہے اسی طرح اُس ذکر مین سب سے پہلے اعلیحضرت بندگانِ عالی متعالی کیوان خدم دارا حشم نوشیروان معدلت سکندر شوکت رستم دوران افلاطون زمان فلک بارگاہ سپہ سالار مظفر الممالک فتح جنگ ہز ہائینس نواب میر **محبوب علی خان** بہادر نظام الملک آصفجاہ المتخلص بہ آصف سلطانِ دکن خلد اللہ ملکہٗ ۔ کے نام نامی کا لکھنا ضروری ولازمی ہے ۔ تلامذہ حضرتِ اُستاذی مدظلہ کو اپنے ساتھ ایسے اسم گرامی کے سننے سے جسقدر فخر ومباہات ہو کم ہے ۔ اسجگہ بندگانِ اعلیحضرت کا صرف نام لکھنا کافی نہ ہوگا جب تک کہ عام شائقین کو نام نامی کے ساتھ آپکے کلام فصاحت التئام کا نمونہ نہ دکھایا جائے ۔ بادشاہون کا کلام حقیقت مین کلامون کا بادشاہ ہوتا ہے ۔ اور عموماً تمام شاعرون کے کلام سے جو امتیازی فرق کلام الملوک مین پایا جاتا ہے اُسکا ماننا ایسا ہی ضروری ہے

جیسا کہ بادشاہ کو بادشاہ تسلیم کر لینا۔ بندگانِ حضور کا جو مختصر اور منتخب کلام
یہان لکھا جاتا ہے وہ سب حضرت جہان اُستاد کے زمانے کا کہا ہوا ہے
اس قلیل عرصے مین مضمون آفرینی اور فصاحت و بلاغت کے ساتھ جسقدر
زبان کی صفائی مین ترقی کی ہے اُس مین نہ صرف اُستاد کے مشورے
کی تعریف ہے بلکہ خود بندگانِ اعلیحضرت کی توجہ اور قابلیت بھی قابلِ مدح ہے
کہ اسقدر جلد اُستاد کا رنگ بالکل اپنی طبیعت اور اپنے کلام مین پیدا کر لیا
چند منتخب شدہ غزلون کے اشعار آبدار یہ ہین جو غالباً ناظرین کتاب کے لیے
نیا تحفہ ہے۔

وہ حجاب انکو ہے کھچواتے نہین تصویر بھی
آنکھ ملجاتی تو لڑ جاتی مری تقدیر بھی

خاکساری مین ہماری چاہیے تاثیر بھی
گر نہ ہوتا تیر پھر تو خاک ہی اکسیر بھی

ہاتھ مین تیرے کمان ہے شست مین ہی تیر بھی
کیون یہ سفاکی ہے ظالم کچھ مری تقصیر بھی

حسن دلکش ہے ترا پھر شوخیِ تقریر بھی
اور ان سب پہ ہے طرہ نام کی تاثیر بھی

زیرِ زانو سر بھی ہو گردن تہِ شمشیر بھی
قاتل اپنے ساتھ یون کھچوا مری تصویر بھی

بال بیکا اُسکی زلفون کا نہو یارب کبھی
یہ وہ نالے ہین ہلا دین عرش کی زنجیر بھی

دیکھکر مجھکو نگاہِ شوخ سے کرتے ہو شرم
شست سے چھوٹا ہوا رُکتا ہے کوئی تیر بھی

حلقۂ گیسو مین تیرے دل رہا کس چین سے — عیش خانہ ہوگیا ہے خانۂ زنجیر بھی

زور سے سنہ زور لاکھون ہی دبائے خاک مین — سو جوانون کا جوان ہی آسمان پیر بھی

اسلیے وہ دیکھتے ہین دور سی میری شبیہ — وہم ہے بوسہ نہ لیلے پاس سی تصویر بھی

تمسے گر مین نے وفا کی یہ خطا کی بخشدو — ہو ہی جاتی ہے بشر سی کچھ نہ کچھ تقصیر بھی

سرخی رخسار دونی ایک بوسے مین ہوئی — دیکھیے تعریف کے قابل ہی یہ تقصیر بھی

حسن لیلی کا یقین انکو نہین کہتے ہین وہ — صورت اچھی ہو تو کھنچواے کوئی تصویر بھی

قہر بھی تھا وصل مین مجھپر تو آخر مہر بھی — وہ گریبان گیر بھی تھے اور دامن گیر بھی

اک زمانے کو کیا تسخیر آصف آپنے — آپکی تقدیر اچھی آپکی تدبیر بھی

ولہ

نہ کبھی جیب خجالت سے یہان سر نکلا — قیس دیوانہ تھا جامے سے جو باہر نکلا

ملگئین خاک مین کیا میری وفائین ظالم — حرف انکار زبان سے ترے کیونکر نکلا

یہ تو فرمایے پھر رشک بھی ہوگا کہ نہین — گر زمانے مین کوئی آپ سے بہتر نکلا

دیکھنا ضبط محبت کہ مرا ہر آنسو — آنکھون آنکھون مین پھرا اور نہ باہر نکلا

لیگا کس ہاتھ مین تو بھر کے نمکدان قاتل — ایک سے تیغ کھنچی ایک سے خنجر نکلا

ہمنے مانگی تھی دعا دی ہمین دل اور خدا — آبلہ دل کے عوض سینے کے اندر نکلا

اسکے اقبال سے کیا کیا ہوا دنیا مین — واہ آصف تو نصیبے کا سکندر نکلا

مژدہ قاصد کا روح افزا تھا
وہ فرشتہ خدا اسنے بھیجا تھا

مین نے پوچھا رقیب کیسا تھا
جلکے بولے ترا کلیجا تھا

حشر مین بھی کہین گے تجھسے ہم
تجھپہ دعویٰ ہے تجھپہ دعویٰ تھا

اختلافِ مزاج سے نہ بنہی
کوئی قصّہ نہ کوئی جھگڑا تھا

درِ جانان پہ جبہہ سائی کی
اپنی تقدیر کا یہ لکھا تھا

کہتے ہین وہ کہے سنے پہ نجاؤ
غیر کے پاس تمنے دیکھا تھا

جلوہ تیرا کسی زمانے مین
جسنے دیکھا تھا اُسنے دیکھا تھا

کہتے ہین قتل کرکے عاشق کو
اسنے کیا اپنے دل مین سمجھا تھا

اب زمانے کا رنج ہے **آصف**
کیا خوشی کا کبھی زمانا تھا

ولہ

سوالِ وصل پہ پہنچی نظر تھی کیا اُنکی
ہماری آنکھ مین پھرتی ہے وہ حیا اُنکی

مرے جو عشق مین عاشق وہ تھی قضا اُنکی
یہ آپ کہدین کرے مغفرت خدا اُنکی

یہ اُنکا قول ہے میری بلا ملے تجھسے
بلائین اُسکی بھی لون گر ملے بلا اُنکی

نہ اس کا مثل جہان مین کہین نہ اُسکا جواب
وفا وفا ہے ہماری جفا جفا اُنکی

ہزارون حسن کی شہرت سے ہوگئے برباد
بندھی ہوئی ہے زمانے مین کیا ہوا اُنکی

نیا ہو ناز ہر اک نازنین نزاکت ہو
ادا ادا سے ادا ہو ہر اک ادا اُسکی

ملے تھے آج تو ہم بھی جناب آصف سے ۔ عجیب رنگ مین ہین پوچھتے ہو کیا انکی

ولہ

چشم و دل خالی ہین اشک و آہ سے ۔ چل بسے سب اپنی اپنی راہ سے
یون نمانا تھا طلسم حسن و عشق ۔ ورنہ یوسف کو علاقہ چاہ سے
جو تڑپتا چھوڑ کر مجھکو گیا ۔ وہ پلٹ آئے الٰہی راہ سے
جھوٹی قسمین کہا چکے توبہ کرو ۔ فائدہ وا للہ سے باللہ سے
رنگ فق گیسو پریشان ہونٹ خشک ۔ خیر ہے یون آئے خلوت گاہ سے
جان دیدینگے مگر ڈرتے نہین ۔ چاہنے والے تمہاری چاہ سے

ولہ

شکر کر آصف کہ وہ کہتے ہین آج ۔ خوش ہوئے ہم ملکے آصفجاہ سے
انصاف کریگا کوئی کیا اُسکے سوا اور ۔ میرا ہے خدا اور نہ تیرا ہے خدا اور
تحریر محبت نے کیا اُنکو خفا اور ۔ تدبیر تو کی اور تھی قسمت سے ہوا اور
بچنے کا نہین آپکا بیمار محبت ۔ دو چار دن اُسکے لیئے کرتے ہین دوا اور
گو بات کی طاقت نہین مجھہ مین شب فرقت ۔ کرتا ہون جگر تھامکے مین انکی دعا اور
دو طرح کے پہلو ہین سمجھہ مین نہین آتے ۔ کہتے ہین وہ ہر بات پہ کر ہم سے وفا اور
آصف تو کبھی قول سے اپنے نہ پھریگا ۔ یہ بات تمہاری ہے کہا اور کیا اور

ولہ

عشق معشوق سے کرتا اگر آسان ہوتا ۔ سر بکف دست بدل کوئی نہ انسان ہوتا

راز دل کیا لبِ خاموش سے پنہان ہوتا — میری حسرت کی نگاہون سے نمایان ہوتا

مین سنبھلتا نہ رہِ عشق مین کیا اے ناصح — تو نہ ہوتا مرا اللہ نگہبان ہوتا

دل کو برباد جو کرتے تو یہ گھر کسکا تھا — میرے نقصان کے ساتھ آپکا نقصان ہوتا

بے تمنا بھی کہین عشق مین ہوتی ہے بسر — ایک مٹتا تو مجھے دوسرا ارمان ہوتا

شوقِ دیدار ہی نے مجھکو بہت تڑپایا — کیا قیامت تھی اگر وصل کا خواہان ہوتا

تنگ ہون زیست سے مین شکر عیادت کیسا — زہر دیتے جو مجھے آپکا احسان ہوتا

ماہِ نو جب نظر آتا ہے تو مین کہتا ہون — جامہ زیبون کا یہ ای کاش گریبان ہوتا

موے کاکل کی طرح حرف بکھرتے جاتی — گر رقم اُنکو مرا حالِ پریشان ہوتا

یاس نے خاک کیا دل کو مرا جب ہتا — پھانس کی طرح کھٹکتا ہوا ارمان ہوتا

اپنا سر ہاتھ سے اپنے ہی قلم کرتے ہم — عشق مین تیرے اگر غیر کا احسان ہوتا

اے کماندار تجھے شست کی حاجت کیا تھی — مرغِ دل آپ ترے تیر پہ قربان ہوتا

تم نے آصف کی نہ کی قدر وہ ہی ایک ہی شخص — ایسی خوبی کا تو پیدا نہین انسان ہوتا

ولہ

تم مرے حالِ پریشان کو نہین جانتے کیا — اثرِ گردشِ دوران کو نہین جانتے کیا

گو وہ کمسن ہین مگر اتنے بھی نادان نہین — میری حسرت مرے ارمان کو نہین جانتے کیا

ہان کے معنی تو نہین رکھی ہین تو نہ ظالم — ہم تری روز کی ہانکو نہین جانتے کیا

| | |
|---|---|
| ایسے بھولے ہو کہ باتین نہین آتین تمکو | قول کو عہد کو پیمان کو نہین جانتے کیا |
| غیر پر ہین وہ فدا میرے جلانیکے لیے | دل مین اچھے برے انسانکو نہین جانتے کیا |
| کچھ تو ہے بہید جو آنکھ چراتے ہین طبیب | مرض عشق کے درمان کو نہین جانتے کیا |
| لیچلو ساتھ تو چلتے ہین تمہارے گھر پر | ورنہ ہم آفت دربان کو نہین جانتے کیا |
| عاشق زار تمہارا تو وہی آصف ہے | میر محبوب علی خان کو نہین جانتے کیا |

اعلیحضرت بندگان عالی کے بعد جو تلامذہ قابل الذکر ہین اُنکے نام یا تخلص بلا امتیاز نمبر یہان لکھے جاتے ہین - اہل دکن مین نواب عزیز یار جنگ بہادر المتخلص بہ عزیز - خاص حیدر آباد دکن کے رہنے والے ہین اور ہونہار طبیعت دار نوجوان ہین - مرزا مظفر حسین بیگ صاحب - بارق مولوی ابو الحمید صاحب آزاد وکیل ہائی کورٹ - حافظ محی الدین صاحب محفوظ - منشی سید عبد الصمد صاحب واصفی - منشی عبد الوارث خان صاحب وارث - نواب میر حسن علیخان صاحب امیر - متفرق مقامات مین - منشی وحید الدین صاحب بیخود دہلوی - شاہزادہ مرزا منیر الدین صاحب ضیا - مولوی عبد الحی صاحب بیخود بدایونی منشی سید شبیر حسین صاحب نسیم بھرتپوری - مولوی حسن رضا خانصاحب حسن بریلوی منشی حیات بخش صاحب رسا - منشی ذو الفقار علیخان صاحب گوہر رامپوری -

منشی احسان علی خانصاحب احسان رامپوری - منشی سید امیر حسن صاحب دلیر مارہروی آغا شاعر صاحب دہلوی مرزا مجاہد الدین صاحب شاہی - گورگانی اقبال احمد صاحب اقبال ایم - اے منشی امتیاز احمد صاحب فا مارہروی جناب جالب صاحب دہلوی - منشی نذیر احسن صاحب نسیم دہلوی - منشی ریاض حسن خانصاحب خیال - رامچند رصاحب عیش - محمد امراؤ مرزا صاحب نادان برادرزادہ حضرت اُستادی - مولوی سید محمد اسمعیل صاحب ذبیح وکیل فتحگڈھ - صاحبزادہ مشرف یار خانصاحب شرف - منشی یوسف حسن صاحب طیش مارہروی - منشی متین الدین احمد صاحب مچھلی شہری - محمد نوح صاحب نوح ناروی - محمد بشیر خان صاحب بشیر رامپوری - انکے سوا اور بھی اُستاد بھائی ہونگے جنکا نام یہان لکھا جاتا - مگر چونکہ ہمنے وقتاً فوقتاً انہین لوگون کا کلام اکثر دیکھا ہے اسلیے صرف انھین پر اکتفا کیا - یہ سب بھائی اپنی اپنی جگہ بہت اچھا کہتے ہین آخر الذکر یعنی بشیر رامپوری کا ذکر استاد کے تمامی تلامذہ مین ضرور قابل توجہ ہے - خانصاحب مذکور ضعیف العمر حضرت اُستادی کے قدیم شاگردون مین ہین - اور نوشت خواند سے بالکل معذور ہین مگر ایسا کہتے ہین کہ اُسکو سنکر کوئی شخص یہ نہین کہہ سکتا کہ یہ کسی ان پڑھ کا کلام ہے اور یہ سب فیضِ اُستاد کی برکت ہے اُنکا کلام سننے سے حیرت ہوتی ہے

بلا مبالغہ یہ بات کہی جاتی ہے کہ انکے کلام مین کوئی تقطیع کی یا اور اسی قسم کی غلطیان
جو ایسے کلام مین ضرور ہونی چاہئین ہمنے نہین دیکھین ۔ سچ ہے ؏
پروردگار جسکو یہ نعمت کرے عطا۔

مرزا صاحب کے ذاتی خصائص

مرزا صاحب کے ان مختصر سوانح مین جسقدر واقعات وحالات لکھے گئے ہین
وہ سب قابلِ غور ہین مگر سب سے زیادہ یہ بات خیال کرنے کے قابل ہے۔
کہ آپنے یہ شہرت یا یہ عزت یہ بات سب اپنی ہی کوشش اور محنت سے حاصل
کی ہے۔ حیدرآباد آنے سے پیشتر یہان کے روسائے عظام نے خطوط بھیج
بھیج کر آپکو طلب کیا مگر آپنے نواب خلد آشیان کے مقابلے مین اُن تحریرون
پر ذرا التفات نہین کیا۔ اور یہان آنے کے بعد بھی موجودہ امرا و روسا
نے مختلف پیرایون سے آپکی اُمیدواری کے زمانے مین بارہا کہا کہ آپ کیون
اسقدر ذاتی تکلیفین اُٹھاتے ہین ہمارے مکان موجود ہین۔ آیئے اور جب تک
جی چاہے بآرام وآسایش قیام فرمایئے۔ آپنے جواب مین سب سے
یہی کہا کہ مین آپکی مہربانیون اور قدردانیون کا ممنون ہون مگر یہان آپکے
پاس نہین آیا ہون۔ مین آپسے صرف اتنا ہی چاہتا ہون کہ اگر جی چاہے
اور کوئی حرج نہ ہو تو میرے لیے پیشگاہِ سلطانی مین کلمۃ الخیر فرمادیا کیجیے

اس قسم کی آن بان اور پاسِ وضع کے ساتھ یہ امر بھی قابل قدر ہے کہ باوجود موجودہ
عزت و قدر کے آپنے کبھی اپنے کسی مخالف کی بدخواہی نہین چاہی۔ معاندین
نے طرح طرح کے طریقے آپکے بدنام کرنے کو اختیار کیے ہجوین کہین اخبارون
مین مضامین چھپوائے مگر آپنے جب سُنا یہی فرمایا کہ مین نے اس معاملے
کو منتقم حقیقی کے سپرد کیا۔ بہر حال آپکی نیک نفسی اور پاک باطنی کے سامنے
ایسے بد سرشت و خبث باطن مخالفین و معاندین کبھی فروغ نہین پا سکتے۔
الحق یعلوا ولا یعلی۔

آپکی شہرت اور ناموری کچھ حیدر آباد کے آنے ہی پر منحصر نہین تھی بلکہ
آپنے ابتدا ہی سے وہ خداداد نام آوری پائی ہے جس سے سارے خدائی
واقف ہے۔ آپنے اوّل ہی اپنی معجز بیانی سے ملک کو خطاب دینے پر آمادہ
کر لیا تھا اور جسکی بنیاد شاہ جہان آباد کے دربار شاہی مین پڑی۔ یعنی وہین سے
پہلے پہل آپکو خانی کا موزون خطاب خلعت کے ساتھ ساتھ عطا ہوا۔ ریاست
حیدر آباد دکن مین خطاب پانیوالون کے لیے یہ قاعدہ مقرر ہے کہ خود خطاب
پانیوالا اپنے لیے خطابی الفاظ تجویز کر کے پیشگاہ سلطانی مین اپنی درخواست
کے ساتھ پیش کرتا ہے اور اُسکے مجوزہ خطاب کی منظوری سرکار سے ہوتی ہے

خطاب خانی

مرزا صاحب نے اپنے واسطے کوئی خطاب خود تجویز نہین کیا بلکہ آپکی معمولی درخواست پر اعلیحضرت پیشگاہِ سلطانی سے بتاریخ ۲۷ ربیع الثانی ۱۳۱۱ھ حسب ذیل خطابات تجویز فرما کر عطا فرمائے گئے۔ بلبل ہندوستان جہان اُستاد ناظم جنگ دبیر الدولہ فصیح الملک مع خانی و بہادری ان مذکورہ خطابون مین پہلے ناظم جنگ ہی تجویز ہوا تھا مگر جب یہ معلوم ہوا کہ یہی خطاب کسی اور امیر کو بھی عطا ہوا ہے تو بجائے ناظم جنگ کے ناظم یار جنگ تجویز کیا گیا۔ سب خطابون مین زیادہ تر فصیح الملک کا موزون خطاب مشہور ہوا اور قریب قریب ہر شخص آپکو اسی خطاب سے پہچانتا ہے جو خاص سرکاری قلمی لفافے آتے ہین اُن مین بھی "فصیح الملک بہادر داغ صاحب دہلوی" لکھا ہوتا ہے اور آپ بھی اپنے دستخطون مین "فصیح الملک داغ دہلوی" تحریر فرمایا کرتے ہین۔

اہل کمال کی اکثر یہ شناخت کیگئی ہے کہ زمانے کی سچی قدر دانیون سے خواہ وہ کتنے ہی معزز و نامور ہو جائین مگر وہ خود اپنے آپ کو معمولی شخص ہی سمجھتے ہین۔ اور واقعی جو لوگ متکبرانہ حالت رکھتے ہین وہ ہرگز صاحب کمال نہین ہو سکتے۔ باوجود اس خداداد ترقی و ثروت و امارت کے مرزا صاحب کے مزاج مین نہایت عجز و انکسار ہے اور اس طریقے کی کامل پابندی کے

ساتھ قدر کرتے ہین - چنانچہ اس مضمون کو ایک غزل کے مقطع مین فرماتے ہین ؎

داغ ہر شخص سے جُھک کر ملیے     کچھ عجب چیز ملنساری ہے -

آپکے اخلاقِ حسنہ وسنیہ اور مراسمِ شفقت والطاف اسقدر وسیع ہین جنکو دیکھنے والے جانتے ہین۔ آپکے انکسار کا سچا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے کہ جب کبھی آپکے سامنے آپکی شہرت کا تذکرہ کیا گیا تو آپنے نہایت حیرت وتعجب سے فرمایا کہ کیا لوگ مجھکو جانتے ہین اور اگر جانتے ہین تو مجھمین وہ کیا بات ہے۔ مین تو کچھ بھی نہین جانتا۔

انصاف پسندی

مزاج مین انصاف پسندی اور راستی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہے اگر کسی مخالف سے مخالف شخص کا کوئی غلط شعر سنایا جائے تو بجائے اسکے کہ اُسپر خود کوئی اعتراض کرین۔ لوگون کے اعتراضات سنکر اپنی طرف سے اُس کلام کے معنی بتاتے ہین اور فرماتے ہین بہت اچھا شعر کہا ہے مثل اور شاعرون کے بھولے سے کبھی آپنے کسی کی ہجو مین ایک مصرع بھی موزون نہین کیا۔

ظرافتِ طبع

باوجود اس پیرانہ سالی اور متعدد امراضِ لاحقہ کے ہروقت آپ شگفتہ دل اور خندہ پیشانی رہتے ہین طبیعت مین شوخی اور بذلہ سنجی اسقدر ہے کہ اگر آپکے لطائف وظرائف جمع کیے جاتے یا اب کیے جائین تو ایک جداگانہ کتاب

جسطرح آپکے یہ کل ظاہری معاملات وحالات صاف وپاک ہین اسی طرح بلکہ
اس سے کہین زیادہ آپکا باطن بے ریا اور آئینے کی طرح روشن ہے۔ کینہ
اور حسد وفساد سے آپکی طبیعت کوسون دور ہے۔ اگر کسی شخص سے آپ ناراض
ہوتے ہین یا کسی کی مخالفت کا ذکر ہوتا ہے تو اُسیوقت تک جب تک اس کا ذکر
رہے دوسرے وقت کچھ نہین ہمنے بارہا دیکھا ہے کہ ایک مخالف کی
مخالفتین بین طور سے آپکو ثابت ہوگئین اور اُسکے بیجا منافقت کا کامل ثبوت
ملگیا مگر جب وہ آپکے سامنے آیا بجدا اُسی طرح اُسکی عزت اور قدر کیگئی جیسی
پہلے سے کیجاتی تھی۔ اور پھر اُسکے چلے جانے کے بعد بھی کوئی تذکرہ
اسکے متعلق نہین سنا گیا۔ جو لوگ آپسے ہر وقت اور روزانہ ملتے رہتے ہین
اُنکے حفظِ مراتب کا خیال اور اُنکے ساتھ ایسے اشفاق کا برتاؤ کیا جاتا ہے
جس سے ایک خاص لطفِ یگانگت حاصل ہوتا ہے۔ اپنے خدام اور تلامذۂ
مخصوص اور عام احباب کے ساتھ ایسی شفقتین فرمائی جاتی ہین کہ اپنی اپنی جگہ
ہر شخص آپکو اپنا سچا اور حقیقی مربی سمجھتا ہے۔ اگر انصاف سے دیکھا جاے
تو تمام فرائضِ انسانی مین حقوق العباد ایک اہم فرض ہے۔ اور جسکے لیے
ہمارے پاک مذہب مین بڑے بڑے تاکیدی احکام نافذ ہوئے ہین۔ اور واقعی

صاحبِ فہم کے نزدیک عباداتِ الٰہیہ مین اس سے بڑھکر کوئی عبادت مشکل نہین۔ کیونکہ اور جتنی عبادتین ہین سب اپنے لیے ہین اور یہ اورون کے واسطے جو شخص صرف اپنے قدم کی خیر مناتا رہتا ہے۔ جسکی مختلف صورتین ہین یعنی (خواہ معتکف بنکر یا برائے نام تارک الدنیا ہو کر یا اپنے آپکو محض زاہدِ خشک بناکر) وہ ہرگز اُن خدا ترس اور سچے ایماندار لوگون کے مقابلہ مین قابلِ قدر نہین ہے جو بفضلِ الٰہی ذوی القربیٰ والیتمیٰ والمساکین وابن السبیل کا لحاظ و پاس اس حکمِ ناطق کے موافق کرتے ہین لن تنالوا البر حتیٰ تنفقوا مما تحبون۔ اور ان شاء اللہ تعالےٰ یہی لوگ دنیا و دین مین نعماے الٰہی سے مستفیض ہونگے اور اُن لوگون کو خسر الدنیا والاخرۃ کے سوا کچھ حاصل نہین ہوگا۔

| ترسم نرسی بکعبہ اے اعرابی | | کین رہ کہ تو میروی بترکستانست |
|---|---|---|

منجملہ اپنے تمام فرائض کے مرزا صاحب عم فیضہ کو اپنے اعزہ و اقارب اور قدیم احباب و مستحقین کی پاسداری اور اُن کا خیال از حد رہتا ہے کسی شخص کو اپنی آنکھ سے تکلیف مین نہین دیکھ سکتے جسکا ادنیٰ ثبوت یہ ہے کہ نصف سے زیادہ آپکی آمدنی تمامی اعزا و احبا وغیرہ کی خبرگیری مین صرف ہوتی ہے۔ خواہ اپنی تنخواہ ملنے مین دیر ہو جائے مگر کم سے کم اُن مقررہ مستحقین کو جسطرح

ممکن ہوتا ہے وقت پر پہنچایا جاتا ہے۔ اور ان مقررہ عطیات کے سوا مصرفِ
خیر کی مد ہر وقت جاری رہتی ہے۔ آپکے در سے کوئی سائل کبھی محروم نہین
جاتا جو اُسکی قسمت کا ہوتا ہے ملتا ہے۔ بہرحال جس اہلِ نظر نے آپکو دیکھا ہے
اور نہ صرف دیکھا ہے بلکہ آپکی فیضِ صحبت سے مشرف ہوا ہے وہ کہہ سکتا ہو
کہ مرزا صاحب۔ اخلاقِ سنیّہ۔ خصائلِ حسنہ۔ مروت۔ سیر چشمی۔ خداترسی۔ حق پوشی
وغیرہ وغیرہ مین فردِ کامل ہین۔

راقم آثم کے ساتھ جو بزرگانہ اشتاق اور جو مربیانہ الطاف ہین اُنکو یہ خاکسار ہی
جانتا ہے۔ اور یہ شفقت کچھ مجھی پر منحصر نہین جو آپکا خادم ہے وہ اس سے
محروم نہین۔ اور سب شفقتون کے علاوہ مخصوص اس کتاب کے لیے جو جو اشفاق
فرمائے ہین اُنکے بیان کو بھی ایک دفتر چاہیے باوجود سرکاری کام اور مختلف
مواقع اور چند در چند امراض کے ہر وقت میرے معروضات جو اس تالیف سے
متعلق ہوتے تھے فوراً منظور فرمائے گئے۔ فصیح اللغات مین سیکڑون محاورے
ایسے ہین جنکے لیے اُستاد کی ضرورت تھی اور جو موجودہ کلام مین نہ تھے مگر
میری ناچیز استدعا پر فوراً اشعار سندیہ فرمائے گئے۔ میری بعض فرمایشین ایسی
بھی ہوئی ہین جن کی تعمیل طبعِ مبارک کو پسندیدہ نہوئی تھی لیکن خاکسار کی خاطر

اس قسم کی تکلیفین بھی برداشت فرمائی گیین - ایک مرتبہ راقم نے یہ بات عرض کی کہ اس کتاب مین شاعری کے متعلق وہ چند الفاظ بھی بتانے ضروری ہین جنکی ضرورت اور تلاش روزانہ ہمسے ناواقفون کو رہتی ہے اور چونکہ اس کتاب مین کوئی لفظ کوئی لغت بغیر سند شعر نہین لکھا گیا اسلیے ان فواید کے بیان کرنے سے اُسوقت تک مجبوری ہے جب تک کہ اشعار سند یہ نہ ملجائین - اور وہ الفاظ مثل تشبیہ - استعارہ - مثل - ردیف - قافیہ ایطا وغیرہ کے تھے ظاہر ہے کہ اس قسم کے الفاظ غزل وقصائد مین تو آتے نہین یا نو اُنکے لیے کوئی قطعہ مخصوص کہا جاتا یا فرداً فرداً شعر موزون کیے جاتے - چنانچہ آپنے اپنی شفقت سے میری عرض کو قبول فرما کر ایک قطعہ بطور نصیحتنامہ فوراً منظوم فرما دیا اور جس مین مجھنا چیز کی فرمایش کا ذکر کرکے میری خاص عزت افزائی فرمائی - اگرچہ اُس قطعہ کے اشعار ٹکڑے ٹکڑے ہوکر اپنے اپنے مقام پر اصل کتاب مین موجود ہین مگر ایک [illegible] چیز ہونے کی وجہ سے اور یکجائی کے خیال سے تاکہ کل تلامذہ اُس نصیحت نامے کو دیکھ لین اُسکی نقل یہان کیجاتی ہے جو یقینی بے موقع نہین -

# قطعہ بطور ہدایت نامہ

اپنے شاگردونکی سے ہے مجھکو ہدایت منظور | کہ سمجھ لین یہ دل سے وہ بجا و بیجا
شعرگوئی مین رہین پیشِ نظر یہ باتین | کہ بغیر اسکے فصاحت نہین ہوتی پیدا
چست بندش ہو نہو سست یہی خوبی ہی | وہ فصاحت سے گرا شعر مین جو حرف دبا
عربی فارسی الفاظ جو اُردو مین کہین | حرفِ علت کا بُرا اُنکا ہی گرنا دبنا
الفِ وصل اگر آئے تو کچھ عیب نہین | لیکن الفاظ مین اُردو کے یہ گرنا ہی روا
جس مین گنجلک نہو تھوڑی بھی صراحت وہی | وہ کنایہ ہے جو تصریح سے بھی ہو اولیٰ
عیب و خوبی کا سمجھنا ہے اک امرِ نازک | پہلے کچھ اور تھا اب رنگِ زبان اور ہوا
یہی اُردو ہے جو پہلے سے چلی آتی ہے | اہلِ دہلی نے اسے اور سے اب اور کیا
مستند اہلِ زبان خاص ہین دلی والے | اسمین غیرون کا تصرف نہین مانا جاتا
جوہری نقدِ سخن کے ہین پرکھنے والے | ہے وہ ٹکسال سے باہر جو کسوٹی پہ چڑھا
بعض الفاظ جو دو آئے ہین اک معنی مین | ایک کو ترک کیا ایک کو قایم رکھا
ترک جو لفظ کیا اب وہ نہین مستعمل | اگلے لوگون کی زبان پر وہی دیتا تھا مزا
گرچہ تعقید بری ہے مگر اچھی ہو کہین | ہو جو بندش مین مناسب تو نہین عیب ذرا

شعر میں حشو و زوائد بھی بُرے ہوتے ہیں ایسی بھرتی کو سمجھتے ہیں نہیں شاعر اچھا

گر کسی شعر میں ایطاے جلی آتا ہے وہ بڑا عیب ہے کہتے ہیں اُسے بے معنی

استعارہ جو مزے کا ہو مزے کی تشبیہ اسمیں اک لطف ہے اس کہنے کا پھر کیا کہنا

اصطلاح اچھی مثل اچھی ہو بندش اچھی روزمرہ بھی رہے صاف فصاحت سے بھرا

ہے اضافت بھی ضروری مگر ایسی تو نہو ایک مصرع میں جو ہو چار جگہ بلکہ سوا

عطف کا بھی ہے یہی حال یہی صورت ہے وہ بھی آئے متوالی تو نہایت ہے بُرا

لف و نشر آئے مرتب وہ بہت اچھا ہے اور ہو غیر مرتب تو نہیں کچھ بیجا

شعر میں آئے جو ایہام کسی موقع پر کیفیت اُس میں بھی ہے وہ بھی نہایت اچھا

جو نہ مرغوب طبیعت ہو بُری ہے وہ ردیف شعر بے لطف ہے گر قافیہ ہو بے ڈھنگا

ایک مصرع میں ہو تم دوسرے مصرع میں تو یہ شتر گربہ ہوا میں نے اسے ترک کیا

چند بحریں متعارف ہیں فقط اردو میں فارسی میں عربی میں ہیں مگر ان سے سوا

شعر میں ہوتی ہے شاعر کو ضرورت اسکی گر عروض اُسنے پڑھا ہو وہ ہے سخنور دانا

مختصر یہ ہے کہ ہوتی ہے طبیعت اُستاد دین اللہ کی ہے جسکو یہ نعمت ہو عطا

بے اثر کے نہیں ہوتا کبھی مقبول کلام اور تاثیر وہ شے ہے جسے دیتا ہے خدا

گرچہ دنیا میں ہوئے اور ہیں لاکھوں شاعر کسب فن سے نہیں ہوتی ہے یہ خوبی پیدا

| | |
|---|---|
| سید احسن جوہری دست بھی شاگرد بھی ہین | جنکو اللہ نے دی فکرِ رسا طبعِ رسا |
| شعر کے حُسن و قبایح جو انہون نے پوچھے | اُنکی درخواست سے اک قطعہ یہ برجستہ کہا |

پند نامہ جو کہا داغ نے بیکار نہین
کام کا قطعہ ہے یہ وقت پہ کام آئے گا

---

مرزا صاحب محض شاعر نہین

گو اس زمانے کی تعلیم یافتہ لوگ آپکو دیکھکر مجموعی حیثیت سے آپ کے متعلق یہ رائے قائم کرین کہ مرزا صاحب ایک پرانی روش کے بزرگ ہین اور آپکے دماغ کو محض شاعری کے لیے مخصوص کیا گیا ہے مگر وہ شخص جسنے آپکی صحبت پائی ہے اور جس نے مختلف قسم کے معاملات مین آپکا تجربہ کیا ہے وہ ہرگز اس خیال کا موید نہین ہو سکتا ہے۔ اسموقع پر پہلے آپکے دو شعر لکھے جاتے ہین۔ اُسکے بعد سلسلۂ کلام شروع ہوگا ؎

| | |
|---|---|
| دیکھا ہے دیکھنے کی طرح اک جہان کو | گزرا ہے اک زمانہ ہماری نگاہ سے |

اس سچے مضمون کو پڑھنے کے بعد اس شعر کا مضمون مان لینے کے قابل ہے کہ ؎

| | |
|---|---|
| جو کچھ بتائے داغ اُسے مان لیجیے | وہ آزمودہ کار تو ہے گو ولی نہین |

بظاہر ابتدائے عمر سے آپکو شعر و سخن کا شوق رہا اور اگرچہ اب آپ حیدرآباد مین محض
اسی کام پر مامور ہین مگر یہان آنے سے قبل ریاست رامپور مین اور رامپور سے
پہلے قلعہ شاہی مین آپنے مختلف کامون مین اوقات بسر کی ہے اور گویا
اُس زمانے مین شاعری محض تفنن للطبع تھی ورنہ اصلی کام وہی تھا جو ایک پولٹیکل
دماغ کا آدمی کرسکتا ہے۔ معاملہ فہمی مردم شناسی اور مغز سخن کو پاجانا اور اسی قسم
کی وہ تمام باتین آپ مین موجود ہین جو ایک غیر شاعر اور مدبر شخص مین ہونی چاہئین

| شاعری نے کردیا ای داغ سودائی تجھے | | تیری دانائی کے قائل تھے سب افلاطون منش |
|---|---|---|

آپکے دماغ اور آپکی طبیعت کی قابلیت وصلاحیت کا اندازہ کرکے زمانۂ سابق
مین چودہ پندرہ برس کی عمر مین آپکو ایک معزز یورپین حاکم نے تحصیلداری کے
لیے منتخب کیا تھا مگر خود آپنے ان جھگڑون مین پھنسنا منظور نہین فرمایا۔ اس
بیان کی تائید مین اور بہت سے واقعات وحالات ہمارے ذہن مین ہین مگر اور
وجہون کے سوا طوالت کتاب کے خیال سے وہ سب باتین قلم انداز کیجاتی
ہین۔ یہ قاعدے کی بات ہے کہ ہر ایک شخص کو اپنی طبیعت کی پسند کے موافق
کسی نہ کسی ایک خاص چیز یا چند چیزون کا شوق اور باتون سے زیادہ ہوتا ہے
اور اگرچہ بظاہر وہ اُسکی ضرورتون سے سوا ہوتی ہین مگر اسطرح جمع کیجاتی ہین۔

جسطرح اور ضروری چیزین فراہم کیجاتی ہین - مرزا صاحب کو ابتدا سے چند
چیزون کا ایک خاص شوق رہا اور اب تک ہے۔ سواریون مین گھوڑے کا
شوق ہے حالانکہ اب خود کبھی سوار نہین ہوتے مگر جب بھی چار۔ پانچ گھوڑے
اصطبل مین موجود رہتے ہین - دوسرا شوق ہتیارون مین تلوار کا ہے کہ عمدہ سی
عمدہ نایاب تلوارین آپکے پاس موجود ہین۔ تیسرے مکان اور مکان کی
آرایش کا شوق اور خیال ہے۔ یہان جس مکان مین اب آپ رہتے ہین
گو وہ آپکے رہنے کے لیے موزون نہین مگر ایسا درست کیا ہے اور سجایا
ہے جیسا کہ شوق کا مقتضی ہونا چاہیے اس آرایش نے مکان کی حیثیت
بنا دی ہے۔ سب چیزون سے بڑھکر جس کا آپکو شوق ہے وہ کتاب ہے۔
گو ابتدائی زمانے کی جمع کی ہوئی کتابین اور عمدہ عمدہ مرقع وغیرہ غدر مین
تلف ہوگئے تاہم اسوقت ماشاءاللہ چشم بد دور چار۔ پانچ الماریان ہزار کتابون
سے معمور ہین - اور روزانہ تعداد بڑھتی جاتی ہے - ہر مہینے مین کم سے کم پچاس
ساٹھ رُپیے کی نئی کتابین لکھنؤ - بمبئی وغیرہ مقامات سے آجاتی ہین کتابخانے
مین اگرچہ کم وبیش کل علوم وفنون کی کتابین موجود ہین مگر زیادہ تر شاعری سے
متعلق دوادین فارسی واُردو - تاریخ وسیر۔ طب رمل ونجوم کا ذخیرہ ہے موخرالذ

فن سے آپکو ایک خاص دلچسپی ہے کیونکہ خود رمل و نجوم مین کافی واقفیت رکھتے ہین۔ چنانچہ منجملہ اور ملازمین کے ایک پنڈت صاحب مقرر ہین جو اپنے وقت پر آکر بحث کیا کرتے ہین۔ آپکے روزانہ مشاغل مین کوئی خاص پابندیِ اوقات نہین ہے زیادہ تصنیف و اصلاح اور کتب بینی کا شغل رہتا ہے یا شبکو ایک آدھ گھنٹے چند ہمصحبت لوگون مین گانا سننے کا مشغلہ رہتا ہے اُستاد ذوق مرحوم بھی گانا سننے کے بہت شایق تھے۔ وہی حال آپکا ہے۔ اور یہ ایک ایسی دلچسپ تفریح ہے جو خلقتاً ہر شخص کو پسند ہے۔ کوئی شخص علمِ موسیقی کے اصولون کو بے قدری کی نگاہ سے نہین دیکھ سکتا یہ وہ موثر چیز ہے کہ آدمی تو آدمی جانور بھی اس سے مانوس ہوتے ہین۔ یہی اثر وہ جادو ہے جسکی وجہ سے بے اختیار خوش الحانی کی طرف دل کھچا جاتا ہے۔ سماع اور شاعری کا قریب قریب یکسان حال ہے جسطرح بغیر خوش آوازی کے سماع مین دلچسپی نہین ہو سکتی ہے اسیطرح بغیر اثر کے کلام مین لطف نہین آسکتا ؎

| فرماتے ہین وہ سنتے ہین جب داغ کے اشعار | | اللہ زبان دے تو زبان مین ہو اثر بھی |
|---|---|---|

مرزا صاحب کی وضع اور لباس بالکل قدیم طریقے کا ہے۔ گو اس زمانے

کے موافق کچھ معمولی ترمیم ہوگئی ہے مثلاً انگرکھے کی جگہ شیروانی یا بجاے
قدیم ٹوپیون کے حیدرآباد کی منصب داری پگڑی یا ترکی ٹوپی مگر بحیثیت مجموعی
یہ وضع ایسی نہین جسپر نئی روشنی کا اطلاق ہوسکے۔

موجودہ قد و قامت اور صورت شکل کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ
شباب کے زمانے مین آپ خوشنرو اور خوشرنگ قوی جوان تھے اس کتاب
مین جو فوٹو دیا گیا ہے۔ وہ زمانہ حال ہی کا ہے۔

شادی

۱۵ برس کی عمر مین آپکی شادی ہوئی۔ حیدرآباد مین تشریف لائے ہوئے
آپکو چودہ پندرہ سال ہو چکے تھے کہ ۱۳۱۵ھ مین آپکی اہلیہ نے وفات
پائی اور سید یوسف شریف صاحب کی درگاہ مین مدفون ہوئین۔

حج

مرزا صاحب نے منجملہ اور سفرون کے نواب خلد آشیان کے ساتھ
سفر حجاز بھی کیا ہے اور زیارت حرمین شریفین زادہما اللہ شرفاً و تعظیماً سے
مشرف ہوکر مناسک حج و زیارت بھی ادا فرماے ہین آپکا مذہب آپکے اس
مقطع سے معلوم کرنا چاہیے ؎

| یہ داغ جان نثار ہے آل رسول کا | | یہ داغ ہے صحابۂ عظام کا مطیع |
|---|---|---|

آپ اپنے اخلاق سنیہ کی بدولت ہمیشہ مسکرات سے تائب رہے بلکہ

ان مشاغل سے قاطبۃً نفرت ہے۔ بارہا ایسا ہوا ہے کہ آپ کبھی سخت علالت مین مبتلا ہوے ہین یا آپکے عوارضِ لاحقہ کو دیکھکر ڈاکٹرون نے اور اطبا نے راے دی ہے کہ آپکے لیے دواؤن سے زیادہ شراب مفید ہے اُسکا استعمال ضرور کرنا چاہیے آپنے ایسی رایون کو کبھی منظور نہین فرمایا۔ ڈاکٹری دوا اسی عام خیال کی وجہ سے نہین استعمال کرتے۔ یہ ایک عجیب بات ہی کہ باوصف اس احتیاط و اتقا کے آپکے بعض رندانہ کلام مین وہ اثر اور وہ کیفیت پائی جاتی ہے جو واقعی پینے والون کی باتون مین ہونی چاہیئے۔ اگر غور کیجاے تو یہین سے اس فن کا غیر اکتسابی ہونا ثابت ہوتا ہے۔

مرزا صاحب کو اسوقت تک جن جن لوگون سے ایک خاص ربط اور اتحاد رہا ہے یہان اُن کا ذکر کرنا بھی ضروری ہے منجملہ اور احباب کے آپ ہمیشہ جناب مولوی عبدالحق صاحب منطقی خیرآبادی مرحوم اور جناب منشی امیر احمد صاحب امیر مینائی مغفور کے مداح رہے اور ان رفیقون کے انتقال کا واقعی جو صدمہ آپکو ہوا ہے اُسکا اندازہ مشکل ہے۔ حالانکہ زمانہ ہم فنی ہونے کی وجہ سے یہ سمجھا ہے کہ امیر و داغ مین مخالفت تھی مگر باہمی ارتباط اور خط و کتابت کے دیکھنے سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ منشی صاحب مرحوم مین اور آپ مین

وہ روابط اور یکجہتی تھی جو حقیقی بھائیون مین ہونی چاہیئے۔ ہمنے جو خطوط منشی صاحب کے مرزا صاحب کے نام آئے ہوئے دیکھے ہین اُن سے اُن کی الفت کا اندازہ ہوتا ہے اور جو کیفیت آپکی منشی صاحب کے حیدر آباد کے آتے وقت ان آنکھون سے دیکھی ہے اُس سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ سچی محبت اسکا نام ہے۔ یون سمجھنے کے لیے زمانہ جو چاہے سمجھے شاعر کے جو خاص دلی جذبات ہوتے ہین اُن کا اظہار الفاظ مین مشکل ہی نہین بلکہ ناممکن ہے مگر نقادِ سخن اور گہری نظر ڈالنے والے نشست اور بندشِ الفاظ سے بعض وقت دلی جذبات کا کچھ کچھ اندازہ کرسکتے ہین۔ ہم یہان دو مشہور مقطع لکھتے ہین جن مین صرف ایک ایک لفظ ایسا ہے جس سے دلی آرزو اور تمنا ٹپکی پڑتی ہے۔ اور دونون شخصون کے دلی جذبات کا اندازہ ہوتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| کہان ہم اسے امیر اب اور کہان داغ | وہ جلسے ہوچکے خلد آشیان تک |

اس شعر مین کہان کے لفظ کو اگر غور سے دیکھا جائے تو ٹھیک اندازہ ہوتا ہے کہ یہ لفظ بے ساختہ پرحسرت دل سے نکلکر زبانِ حال کا ترجمان ہوا ہے۔ اسیطرح ؎

| اے داغ ہے دکن ہی بہت دور لکھنؤ | ملتا امیر احمد و سید جلال سے |
|---|---|

اس شعر مین بھی سامنے کے لفظ سے وہی بات ظاہر ہوتی ہے۔ جو کہان مین بیان کیگئی۔

جب منشی صاحب مرحوم کا بھوپال سے اطلاعی خط مرزا صاحب کے نام آیا ہے کہ ہم فلان تاریخ یہان سے روانہ ہونگے اُسوقت کی خوشی کا اندازہ نہین ہوسکتا ایک عجیب بیتابانہ مسرت کے ساتھ اُنکے رہنے کے لیے مکان وغیرہ کا انتظام و اہتمام کیا جاتا تھا۔ باوجود دورہ و جمع مقاصد آپ خود بار بار اُس مکان مین آتے جاتے جو منشی صاحب کے واسطے تجویز کیا تھا خود اپنے سامنے ہر ایک آسایش کا سامان ترتیب سے رکھواتے اور سب سے کہتے جاتے کہ جامع المتفرقین نے پندرہ برس کے بعد ایک رفیق کو ملایا ہے۔ مگر افسوس کہ اس نیرنگی زمانہ کے ہاتھون یہ فوری خوشی بہت جلد دائمی رنج سے بدل گئی۔ جسوقت منشی صاحب کا انتقال ہوا ہے اُسوقت بے ساختہ آپکی زبان سے یہ پُر حسرت مطلع نکلا۔ ہائے کیا دردناک سچا مضمون ہے ؎

| خاک اُس سے عشق نے چھنوائی تھی | دشت مین مجنون کی مٹی لائی تھی |
|---|---|

بظاہر اس مختصر سوانح عمری مین جتنی ضروری اور مفید باتین تھین سب آگئین

اب آخر مین ہم حضرت اُستادی مدظلہ کے متعلق جو ملک کے بزرگون اور لایق مورخون اور تذکرہ نویسون نے مختلف اوقات مین تھوڑی بہت اپنی اپنی رائے لکھی ہے وہ بجرفہ یہان نقل کیجاتی ہے جسکے دیکھنے سے اور پڑھنے سے یہ بات ثابت ہوجائے گی کہ آپکو نہ صرف آپکے تلامذہ و معتقدین ہی نے اُستاد مانا ہے بلکہ ملک مین عموماً بڑے بڑے اساتذہ اور اہل الرائے نے آپکا لوہا مان لیا ہے۔

آپکے غالب اور دیگر بزرگون اور مورخون کی رائین

حضرتِ غالب جیسے اکھل کھرے مزاج کے آدمی کو کون نہین جانتا جس شخص کی مخالفت پر آمادہ ہوے عمر بھر اُسے اچھا نہ کہا خواہ وہ اچھی ہی بات کیون نہ کہے قتیل مرحوم سے ہمیشہ چخ رہی اُنکو طرح طرح سے اپنی ظرافت آمیز فقرون سے برا بھلا کہتے رہے۔ بااین ہمہ انصاف پسندی کے موقع پر جب کسی تعریف کی تو ایسی کی جس سے بڑھکر حدِ تعریف نہین ہوسکتی اور ایک اُنکی تعریف گویا زمانے کی تعریف سمجھی گئی۔ سنا گیا ہے کہ منجملہ اور اشعار کے حضرتِ اُستادی کے یہ چار شعر بھی اکثر پڑھا کرتے تھے۔ اور دادِ سخن دیتے تھے۔ وہ اشعار یہ ہین ؎

| | |
|---|---|
| تیرے جلوے کا تو کیا کہنا مگر | دیکھنے والے کو دیکھا چاہیے |

نخِ روشن کی آگے شمع رکھکر وہ یہ کہتے ہین
اودہر جاتا ہی دیکھین یا ادہر پروانہ آتا ہی

افتادگی پہ بھی نہ گئی اُسکی جستجو
گویا زمین پہ سایۂ مرغ پریدہ ہون

اُنکی طرف سے آپ لکھے خط جواب مین
کیا کیا فریب دلکو دیے اضطراب مین

جب مرزا صاحب کا دیوان گلزار داغ طبع ہوا ہے اُسوقت ایکے عم بزرگ نواب ضیاء الدین احمد خان المتخلص بہ نیر درخشان نے ایک مختصر قطعہ کہکر آپکے پاس بھیجا تھا۔ نواب موصوف کی قابلیت اور ناموری زمانے پر مخفی نہین ہے وہ کوئی معمولی آدمی نہین تھے اُنکی تعریف عام تعریف نہین ہوسکتی اس قطعہ کے پڑہنے سے یہ بات بھی معلوم ہوتی ہے کہ ایک بزرگ اپنے خرد اور لایق عزیز کی تعریف کسطرح کرتا ہے

نازم آن نخلبندِ معنی را
کہ بیاراست از سخن صد باغ

گلِ رنگینِ باغِ دل افروز
درو خوشبوے عطر بیز دماغ

اوجِ نازک خیالی او را
باید آن سوے عرش جست سراغ

معنیِ نغز او دلش ریزا ن
چون مے ناب از کنارِ ایاغ

کردہ مشکین غزالِ مضمون صید
صفحۂ خاطرش ختن را راغ

جمع کردہ کلامِ روشنِ خویش
کہ شبستانِ فکر راست چراغ

| | |
|---|---|
| ہر گہ از طبعِ تازہ اش دلخواہ | للہ الحمد دست داد فراغ |
| سالِ ختمش بخوان کہ این دیوان | زد بدلہا جدید سکۂ داغ |
| ساخت این قطعہ نیّر از دہلی | نزد نواب میرزا ابلاغ |

منجملہ اور خطوط کے ایک خط حضرتِ امیر مینائی مرحوم و مغفور کا ایسا ملا جس مین حضرت استادی مدظلہ کے کمال کا اعتراف پایا جاتا ہے۔ اپنے مفید مطلب اسکی کچھ عبارت یہان نقل کیجاتی ہے۔ یہ خط ۲۶ رجولائی ۱۸۹۲ء کا لکھا ہوا ہے۔ وہ لکھتے ہین" میرے پرانے یار پرانے غمگسار حضرت داغ سلامت۔ خداوند تعالی یوماً فیوماً آپکے اعزاز کو بڑہائے اور اس فن کو چمکائے۔ ملک کو آپکی قدر ہو یا نہو میری نظر مین تو جسقدر ہے اسکو آپکا دل بخوبی جانتا ہوگا۔ آپ حاسدانِ کوتہ اندیش کا کچھ خیال نکرین۔ اربابِ کمال خصوصًا وہ جنسے زمانہ کچھ موافقت کرتا ہے ہمیشہ محسود ہوا کرتے ہین محسود ہونا سرمایۂ ناز و فخر ہے حاسد ہونے سے خدا محفوظ رکھے۔ فقط یاد آوری کا منت پذیر۔ امیر فقیر

تذکرۂ انتخابِ یادگار مطبوعہ تاج المطابع مین حضرتِ امیر مینائی مرحوم آپکا ذکر اس عبارت مین فرماتے ہین" داغ نواب مرزا خان خلف نواب

شمس الدین خان مغفور چوالیس برس کی عمر صاحب دیوان شیخ محمد ابراہیم ذوق دہلوی کے شاگردون مین فردِ کامل۔ خوش مذاق ہونے مین یکتائی حاصل۔ سرکار فیض آثار کے ملازم و معتمد خاص۔ اصطبل و فراشخانے کی داروغگی سے اختصاص۔ وطن اصلی انکا دہلی ہے۔ الخ

تذکرۂ غنچۂ ارم مطبوعہ مطبع نجفی کلکتہ مین مولوی محمد علی نجف صاحب نجف۔ آپکے حالات اسطرح لکھتے ہین۔ "داغ۔ سخنور یکتا شاعر بے ہمتا نواب مرزا خان بہادر دہلی مولد و تقرب یافتہ و مشیر خاص حضور پر نور نواب صاحب بہادر والی دارالسرور رام پور دام اقبالہ۔ خلف الصدق فردوس مقام خلد مکان نواب محمد شمس الدین خان بہادر۔ برگزیدہ ترین شاگردِ خاقانیِ ہند کلیم زمان شیخ محمد ابراہیم ذوق اُستاد حضرت ظفر شاہ دہلی نور اللہ مرقدہما است وحید الدہر فرید العصر خوش خوسخنہ گو خوش سخن کامل فن شیوا زبان جادو بیان کاملِ کلامِ متنوع عاملِ سخنِ مختلفہ کلامش آبِ زلالے است کہ تشنہ کامان بوادی تلاشِ سخن را باقداحِ ما معین سیراب میکند و سخنش سحرِ حلالے است ہمچون افسون افسون سازانِ قلوبِ سامعین را مسخر مینماید۔ متانتِ کلامش بافصاحت و بلاغت ہمعنان و سلاست سخنش بالطافت و نفاست ہمزبان آن قدر تلامذہ دارد

کہ حصرش محال می نماید۔ الخ

تذکرۂ طورِ کلیم مطبوعہ مطبع مفید عام آگرہ مین مولوی سید نور الحسن خانصاحب فرزند کلان امیر الملک والاجاہ نواب سید محمد صدیق حسن خانصاحب آپکے متعلق یہ لکھتے ہین" **داغ**۔ نواب مرزا خان خلف نواب شمس الدین خان بہادر برگزیدہ ترین تلامذۂ خاقانی ہند شیخ ابراہیم ذوق است واز مشیرانِ خاص فرمان روائے رامپور من وادرا غائبانہ اتحادے است۔ ہرچند تلاقیِ صوری صورت نہ بستہ۔ درین نزدیکی گفتارِ دلاویزِ خویش را فراہم آوردہ گلزارِ داغ نام دیوانے ترتیب دادہ است بعد طبع یکے نزونامہ گردآور فرستادہ۔ شوخی کہ در کلام اوست بندہ ندانم کہ امروز دیگرے را دادہ باشند وزبانیکہ اورا بخشیدہ اند فی زماننا ہیچ کسے را میسر نیست۔ بیشتر ازین ستایشِ گفتار وے چہ توان گفت خیر الکلام ماقل ودل۔ الخ۔

تذکرۂ گلستانِ سخن مطبوعہ مطبع منشی نولکشور مین شاہزادہ مرزا قادر بخش بہادر المتخلص بہ صابر دہلوی آپکا حال یون رقم فرماتے ہین۔ **داغ** تخلص ہے شمع افروزِ بزمِ محبت گرمیِ ہنگامۂ الفت دوست صداقت التیام۔ نواب مرزا نام جوان خوش وجاہت کا کہ پاکی سیرت ولطف صورت کو بزمِ خوبی مین فراہم

اور صفائی باطن اور حسنِ ظاہر کو محفلِ کمال مین باہم رکھتا ہے ادب و تواضع
ایک جامہ ہے اُسکے قامتِ احوال پر راست اور خلق و مروت ایک ذخیرہ
ہے اُسکے گنجینۂ طبع مین بے کم و کاست خمیر صافی اور فروغ مشرق اور آفتاب
شوخیِ فکر اور طبعِ لمعۂ برق اور سحاب معنی کی رنگین اور عبارت کی متانت اور الفاظ
کی شستگی اور کلمات کی تنگذری حدِ اوصاف سے خارج ہے فنِ سخن مین شیخ
ابراہیم ذوق غفر اللہ لہٗ سے استفادہ اور فیضِ اُستاد اور طبیعتِ رسا کی امداد سے
آرایشِ بزم کمال مین آمادہ ہے الخ۔

ان تذکرون کے علاوہ اور کتابون مین رسالون مین اخبارون مین وقتاً
فوقتاً ملک اور اہلِ ملک نے اپنی اپنی رائین ظاہر کی ہین۔ اُن سب کا اقتباس
اسلیے بیکار سمجھا کہ فی زمانناقریب قریب ہر وہ شخص جو اس کتاب کے مطالب
کو دلچسپی سے پڑھ سکتا ہے ہم سے زیادہ مذکورہ بالا کتب ورسائل واخبار کی
سیر کر چکا ہوگا۔ فضول ہے کہ سُنی ہوئی اور پڑھی ہوئی باتون کو پھر سنایا
جائے۔ اور دُہرایا جائے۔

سوانح عمری سے جو جو باتین متعلق تھین وہ سب ان اجزا مین لکھدی
گئین۔ اور ابھی چونکہ فصیح اللغات کا اصلی اور اہم کام باقی ہے اس لیے

اس بیان مین اختصار کیا جاتا ہے۔ جن لوگون نے حضرت اُستادی نواب فصیح الملک بہادر مدظلہ کو اپنی خوش قسمتی سے دیکھ لیا ہے وہ ان حالات کو پڑھکر یہ شعر پڑھینگے ؎

| | |
|---|---|
| تو بھولنے کی چیز نہین خوب یاد رکھ | اے داغ کسطرح تجھے دل سے بھلائین ہم |

اور جن مشتاقون کو ابھی یہ موقع نہین ملا ہے اُن کی خدمت مین یہ اجزا دیکھنے کے لیے پیش کیے جاتے ہین ؎

| | |
|---|---|
| داغ سا دوسرا نہ دیکھو گے | گل ہزارون مین ایک صورت کے |

الراقم

خاکسار سید علی احسن۔ احسن مارہروی۔ دولتخانۂ اُستادی حضرت نواب فصیح الملک بہادر داغ دہلوی۔ حیدرآباد دکن۔ ۳۱ دسمبر ۱۹۰۱ء

# تاریخ طبع عطیہ

عالیجناب معلی القاب اُستاذی و ملاذی جہان اُستاد بلبلِ ہندوستان استاد السلطان مقرب الخاقان ناظم یار جنگ دبیر الدولہ نواب فصیح الملک بہادر حضرت داغ دہلوی مدظلہ العالی-

زندگی کے مرے احسن نے سوانح لکھے ۔۔۔ عمر کے باغ کا یہ آنکھ سے جلوہ دیکھو

داغ نے مصرعِ تاریخ کہا برجستہ ۔۔۔ جلوۂ داغ کا یہ آنکھ سے جلوہ دیکھو

سنہ ۱۳۲۰ھ

# تاریخ ترتیب عطیہ

عالی مرتبت والا منزلت معظمی و مکرمی جناب شاہزادہ صاحب عالم مرزا خورشید عالم بہادر گورگانی المتخلص بہ

## خورشید برادر حضرت استادی مدظلہ

بہت خوب احسن نے لکھی سوانح | کریں سیر سب اسکی ہے باغ نادر
یہ ترتیب کا سال خورشید عالم | کہا ہے میں نے ہے جلوہ وآنغ نادر

۱۳۱۹ھ

## ردیف الالف

وبہ نستعین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مین کلمہ گو ہون خاص خدا اور رسول کا
آتا ہے بام عرش سے مژدہ قبول کا

وہ پاک بے نیاز تجسم سے ہے بری
محتاج فوق و تحت و دو عرض و طول کا

انسان سے بیان ہون کیونکہ صفات آں
ایسا کہان ہے ذہن ظلوم و جہول کا

دونون جہان مین بوئے محمد ہے جسطرح
کونین مین ہے رنگ فقط ایک پھول کا

صلّی علیٰ ہے نام محمد مین کیا اثر
درمان دل علیل و حزین و ملول کا

طاعت خدا کی اور اطاعت رسول کی
یہہ ہے طریق دولت دین کے حصول کا

یہہ داغ ہے صحابہ عظام کا مطیع
یہہ داغ جان نثار ہے آل رسول کا

یارب ہے بخش دینا بندے کو کام تیرا
محروم رہ نجائے کل یہہ غلام [illegible]

| کون کہتا ہے تیسرا دیوان | باب ہے رحمتِ خدا کا یہہ ۱۳۰۹ھ |
|---|---|

**قطعات تاریخ از نتیجہ طبع شاعر نازک خیال ناثر عدیم المثال ہمپایہ طالب و کلیم جناب منشی شبیر حسین صاحب نسیم تخلص شاگرد رشید جناب مصنف مدظلہ**

| | |
|---|---|
| تیسرا دیوان چھپا اُستاد کا | کیون نہون خوش دیکھکر اہل کمال |
| اور ہے ایسا کوئی جادو بیان | اور ہے ایسا کوئی نازک خیال |
| ہان یہی ہے تازگی بخش سخن | ہان یہی ہے رونق افزائے کمال |
| یہہ ہے اُردو سے معلی دیکھیئے | دیکھیئے کہتے ہین اسکو بول چال |
| عقل حیران ہے کہ اسکو کیا کہین | معجزہ ہے یہہ کہے سحر حلال |
| اِسکے ہر مصرع کے تیور دیکھکر | سرنگون ہے بام گردون پر ہلال |
| دیکھکر ہر شعر کی بانکی ادا | کٹ رہے ہین دلمین کیا کیا خوش جمال |
| یہہ مضامین یہہ ادا بندی کی شان | یہہ پری بندش یہہ پاکیزہ خیال |
| ہان یہی میوہ غذائے روح ہے | گلشن تفریح کا یہہ ہے نہال |
| ہے یہی تو انجمن آرائے عشق | ہے یہی تو شمع بزم حال و قال |
| ہے اِسی سے گرمیئے بازارِ عشق | ہے اِسی سے رونق حسن و جمال |
| بس اسیکا حسن ہے زاہد فریب | ہے اسی کے دام سے چلنا محال |
| جیسوی تاریخ کی تھی مجھکو فکر | دِل پکارا ہے عجب اِتنا خیال |

| | |
|---|---|
| فرقِ اعدا کا انکر لکھدے تسنیم | بے نظیر و بے عدیل و بے مثال ۱۸۹۲ء |

ایضاً

| | |
|---|---|
| چھپا ہے اس شہ اقلیم نظم کا دیوان | کہ جسنے عرش پہ پہونچا دیا سخن کا دماغ |
| [illegible] سن ختم طبع ... | بیان درد دل داغ و درد نامہ داغ |
| | ۱۳۱۰ھ ۱۳۰۹ھ |

ایضاً

| | |
|---|---|
| جناب داغ ملک دکن سے ہوا طلوع | آئیں کدھر ہیں عاشق جانانہ سخن |
| چلتا ہے دور بادہ حسن کلام پھر | کھلتا ہے آج پھر درِ میخانہ سخن |
| لوٹو عروس نظم کے جوبن کی پھر بہار | پھر دیکھو سیر حسن صنم خانہ سخن |
| سرمہ ہے باصرہ کے لئے یہہ مہ کلام | دعوت ہے سامعہ کی یہہ افسانہ سخن |
| پوچھیں جو محو شاہد مضمون سنین طبع | کہدے تسنیم۔ جلوہ مستانہ سخن |
| | ۱۳۱۰ھ |

قطعہ تاریخ از نتیجہ فکر شاعر نازک خیال خوش تقریر شیرین مقال مولانا مولوی جناب ابو الجمیل معین الدین محمد عبد الجلیل صاحب نعمانی رامپوری مصنف جواب شافی سانحہ تاریخ و بیدبانی وغیرہ

| | |
|---|---|
| یہہ کس گل خوشنما کا ہے عطر | گل کیسے شگفتہ باغ کا ہے |
| ہے سال و سوال و جواب ایک | مطبوع کلام داغ کا ہے |
| | ۱۳۱۰ھ |

**قطعۂ تاریخ از نتیجۂ طبع وقاد شاعر بے عدیل جناب مولوی محمد عبد الواحد صاحب محدث و فقیہ واحد تخلص**

کلام داغ با اوج معانی
سر رفعت ز گردون بر کشیدہ

نگشتہ بے سبب این شہرت نظم
ہمہ مقبول ہست و برگزیدہ

بہ یکتائی نظیر خود ندارد
چنین مضمون کہ بشنیدہ کہ دیدہ

رقم زد کلک واحد سال تاریخ
بیان مطبوع و نغز و پاک و چیدہ

سنہ ۱۳۱۰ھ

**قطعات تاریخ طبعزاد شاعر خوش فکر نکتہ سنج جناب مہدی حسن صاحب اہلمد پیشی عدالت منصفی فوجداری خاص ریاست بہوپال**

عنوان تاریخی

دیوان ہے یہہ شاعر گلشن طراز کا

سنہ ۱۳۱۰ھ

کیا داغ کی کلک گہر افشان نے کہلایا
کاغذ کے خیابان پہ فصاحت کا گلستان

ہر لفظ گل تازہ ہے ہر نقطہ ہے غنچہ
ہے سرو ہر اک مصرع برجستہ و پیچان

چہنپنے کا لکہا واجد نے مصراع شگفتہ
ہے بحر مضامین دل آویز یہہ دیوان

سنہ ۱۳۱۰ھ

ایضاً

عنوان تاریخی

داغ دل دوزخ ہے حاسد کے لئے یہہ دیوان

سنہ ۱۳۱۰ھ

نہالِ کلکِ داغِ خوش بیان نے
سرِ اعدا اُڑا کر وجد لکھدو

بصد ہین کے کہلاے باغ کیا کیا
دیئے ہین حاسدونکو داغ کیا کیا
سنہ ۱۳۱۰ھ

ایضاً

عنوان تاریخی
دیوان داغ ہو گیا اعدا کے واسطے
سنہ ۱۳۱۰

لطفِ زبانِ ریختہ مخصوصِ داغ ہے
کیون ہو نہ بار رشک سے اعدا کا سرنگون

محمود کے لئے ہے نہ حامد کیواسطے
دیوان ایک داغ ہے حاسد کیواسطے
سنہ ۱۳۱۰

ایضاً

عنوان تاریخی
ہے مہِ کاملِ یہہ دیوان داغِ والاجاہ کا
سنہ ۱۳۱۰

زبان ریختہ کے باغ کے ہین
صبا کا رشک سے کیون دل نہ نکلے

جناب داغ خوش آہنگ بلبل
کہلائے داغ نے اعجاز کے گل
سنہ ۱۳۱۰

قطعۂ تاریخ از طبع شاعر نازک خیال سخنور بی نظیر جناب محمد وزیر صاحب

وزیر مالک مطبع رپن پریس اخبار جنرل و گوہر آصفی کلکتہ

مری آنکھہ تھی مائل خواب اک شب
تعلق سے آزاد تھا قلب پرغم

نہ لیتا تھا چٹکی کوئی شوخ دل مین
تہی اشک حیرت سے تہی چشم پرنم

غم دنیوی سے فراغت تہی حاصل
ہراک گہرمین تہی شادمانی فراہم

مسرت کا ہنگامہ تہا شش جہت مین
مزاج زمانہ بہی تہا کچہہ نہ برہم

کہلے نظم کے گل زمین سخن مین
مضامین کے طائر مچاتے ہین اودھم

وہان سننے والون کا ہوتا ہے مجمع
جہان ہم سخن شعر کہتے ہین باہم

رسا ہوتی ہین مرحبا کی صدائین
تعلی کی لیتے ہین شاعر جو پیہم

طبیعت کی جدت مین ہی شوخیان ہین
بدلتا ہے رنگ آسمان لاکہہ ہردم

عجب وقت تہا وہ سہانا سمان تہا
فلک پر سحر کی سفیدی تہی کم کم

غضب ہے مؤذن کی اللہ اکبر
شب وصل کے سونے والونکو ہے سم

عجب نور کا وقت ہے صبح صادق
بہت طبع انسان کی رہتی ہے خرم

کوئی کہہ رہا ہے بالحان عشرت
یہی قلب محزون سے فرحت ہے توام

کسی نے کہا دل مین خدشہ ہے ناحق
میسر ہراک کو یہہ ہو وقت جسم جم

چہپا دہلوی داغ صاحب کا دیوان
دل خستگان یہان کا ہے مرہم

وزیر آکے کانومین کہتا ہے ہاتف
الٰہی یہہ ہو ـ نظم مقبول عالم

١٣٠٩